نے ابتداءً اختیار کیا تھا۔ ادارۂ ہمایوں مستحقِ آفرین ہے کہ اس کے پائے استقلال میں اب تک کوئی لغزش نہیں آنے پائی۔ گذشتہ مہینے میں ہمایوں کا "افسانہ نمبر" شائع ہُوا جسے اگر ادبی کارنامہ سے موسوم کیا جائے تو بے جا نہ ہوگا۔"

---

ہندوستان کے نفیس ہفتہ وار اردو اخبار "ریاست" دہلی مورخہ ۱۰ ستمبر کے بہرۂ سوالات و جوابات میں ذیل کے الفاظ ہمیں نظر آئے۔

سوال۔ اُردو کے تمام رسائل میں سے کون سا بہترین رسالہ ہے؟ (عزیز الرحمٰن پونا) جواب۔ میرے خیال میں "ہمایوں" سب سے اچھا ہے۔ (ایڈیٹر)

اس قدر افزائی کے لئے ہم اپنے معاصر کا شکریہ ادا کرتے ہیں۔

---

مسٹر عطاء اللہ کلیم ایم اے اپنے گرامی نامے میں تحریر فرماتے ہیں:۔

"ہمایوں" ماہ بماہ نظر سے گزرتا ہے۔ اس کی روز افزوں کامیابی دیکھ کر مجھے بہت خوشی ہوتی ہے۔ جب عام پرچوں کا یہ حال ہے تو خاص پرچوں کے متعلق جتنی توقعات ہوں کم ہیں۔"

---

دہلوی معاصر "ساقی" نے جس کے ایڈیٹر اُردو کے محسن مولانا نذیر احمد خاں مرحوم کے قابل پوتے مسٹر شاہد احمد بی اے (آنرز) ہیں ذیل کے ستائش افزا الفاظ میں افسانہ نمبر کا ذکر کیا ہے:۔ "لاہور کے مشہور رسالہ "ہمایوں" کا "افسانہ نمبر" یکم اگست کو بڑی آب و تاب سے شائع ہُوا۔ حامد علی خاں صاحب ایک مشہور جرنلسٹ اور ادیب ہیں۔ ہمایوں کا صرف ایک خاص نمبر سالگرہ کے موقع پر شائع ہوتا تھا مگر اب ایک اور خاص نمبر حامد علی خاں صاحب کی مساعی سے شائع ہُوا ہے۔ ہمایوں اپنی سنجیدگی و متانت کے لئے مشہور ہے۔ افسانہ نمبر میں بھی یہ امتیازی شان برقرار رکھی گئی ہے۔" افسانہ نمبر میں جتنے افسانے ہیں اُن میں سے ایک بھی ایسا نہیں ہے جسے شوق سے نہ پڑھا جائے۔ تین افسانوں پر بڑے بڑے انعامات بھی دیئے گئے ہیں۔ یہ خاص نمبر ہر لحاظ سے بہت کامیاب ہا۔ رنگین اور سادہ تصاویر سے بھی مزین ہے۔ بعض رنگ برنگ ورق کی وجہ سے افسانہ نمبر کو "عروس جمیل و لباس حریر" سمجھئے۔ اس میں صرف ایک کمی محسوس ہوتی ہے اور وہ یہ کہ جناب حامد علی خاں صاحب کا کوئی ترجمہ اس میں شامل نہیں ہے۔ حامد علی خاں صاحب کے تراجم کی خوبی یہ ہوتی ہے کہ اصل سے بھی بڑھ جاتے ہیں۔ ثبوت کے لئے آپ ورنہ جائیں "افسانہائے عشق" کا کوئی سا افسانہ دیکھ لیں۔ ناظرینِ ہمایوں اس کمی کو ضرور محسوس کرینگے۔"

---

حضرت حفیظ ہوشیارپوری افسانہ نمبر کا ذکر یوں فرماتے ہیں:۔ "ہوشیارپور میں افسانہ نمبر سرسری طور پر پڑھا تھا۔ آج پھر دوبارہ پڑھا۔ یہ پہلی دفعہ ہے کہ آپ اپنی روش سے الگ ہو کر معاصرین کے ساتھ شامل ہو رہے ہیں لیکن یہ دیکھ کر مسرت ہوئی کہ افسانہ نمبر میں وہ بیہودگیاں نظر نہیں آتیں جو عام طور پر رسالوں کے خاص نمبروں میں ہُوا کرتی ہیں۔ شاید اس کی وجہ یہ ہے کہ آپ کا مقصد تجارتی مقصد سے اعلےٰ و ارفع ہے۔ افسانوں کا انتخاب اور حسنِ ترتیب قابلِ داد ہے۔ میں آپ کو اس کامیابی پر مبارکباد پیش کرتا ہوں۔ فیاض محمود صاحب کا طلبہ اور افسانہ مجھے بہت پسند آیا۔ نظموں نے ایک خاص قسم کا تنوع پیدا کر دیا ہے۔ آپ کی نظم "محبت" افسانہ نمبر کیلئے بہت موزوں معلوم ہوتی ہے۔"

---

# جہاں نما

## انڈین اکیڈمی آف سائنس

علمی حلقوں میں یہ خبر مسرت سے سنی جائے گی کہ میسور میں "انڈین اکیڈمی آف سائنس" کے نام سے حال ہی میں ایک علمی انجمن قائم ہوئی ہے۔ اس کا افتتاح کرتے ہوئے دیوان میسور مرزا سر اسمٰعیل نے نہ صرف ہندوستانی سائنس دانوں کو اشتراکِ عمل کی تلقین کی ہے بلکہ عوام اور حکومت سے بھی تعاون کی درخواست کی ہے۔

سر اسمٰعیل نے اس کے اغراض و مقاصد کا ذکر کرتے ہوئے بتایا کہ اس مجلس علمیہ کی ہندوستان کے لئے وہی حیثیت ہوگی جو رائل سوسائٹی آف لنڈن کی انگلستان کے لئے اور سلطنت برطانیہ کی دوسری رائل سوسائٹیوں کی متعلقہ نوآبادیوں کے لئے ہے۔

گزشتہ مہینے بنگلور میں اس مجلس کے رفقاء کا ایک اجلاس ہوا جس میں حسب ذیل عہدہ دار منتخب ہوئے:-

صدر :- سر سی وی رامن۔

نائب صدر :- ڈاکٹر ای پی مٹکاف وائس چانسلر میسور یونیورسٹی۔ ڈاکٹر ٹی ایس ویلر پرنسپل رائل انسٹیٹیوٹ آف بمبئی۔ راؤ بہادر ٹی ایس وسوا ناتھ اور پروفیسر بی۔ کے سنگھ۔

خزانچی: ڈاکٹر وی سبرامنیم۔

سیکرٹری: پروفیسر سی آر نرائن راؤ اور راؤ بہادر بی ونکٹیسا چاری۔

کونسل کے اراکین حسب ذیل ہیں:-

پرنسپل ایم ادون۔ پروفیسر پی این گھوش۔ ڈاکٹر ایس چاؤلہ۔ ڈاکٹر ایس کے بنرجی۔ ڈاکٹر آر و دیاناتھ سوامی۔ ڈاکٹر ایس ایس جوشی۔ ڈاکٹر ایچ پرمیشورن۔ ڈاکٹر ایم سی پرتھا سارتھی آینگر۔ میجر ایس سی بھاٹیا۔ ڈاکٹر اے ایل نرائن۔ ڈاکٹر ایس سوبھاراؤ۔ ڈاکٹر بی کے نرائن راؤ۔ پروفیسر ایل رام راؤ۔ ڈاکٹر ٹی ایکبرم اور لفٹنٹ کرنل برکلے ہل۔

کونسل کے اراکین کے عہدے کی میعاد ایک سال اور دوسرے عہدہ داروں کی تین سال ہے۔

---

**شہزادہ معظم جاہ کا دیوان**۔ اعلیحضرت نظام دکن کے ایک فرمان سے معلوم ہوا ہے کہ شہزادہ اعظم جاہ ولی عہد دکن کے

چھوٹے بھائی شہزادہ معظم جاہ نے سات سو غزلوں کا ایک دیوان مرتب کیا ہے جو ملک الشعرائے دکن نواب فصاحت جنگ بہادر جلیل کے ملاحظہ کے بعد طبع ہوگا۔ اس کا دیباچہ حضور نظام خود لکھیں گے۔ فرمان سے معلوم ہوتا ہے کہ غزلوں کے اشعار اعلےٰ درجہ کے ہیں اور شہزادۂ معظم جاہ نے اپنے عالیجاہ اسلاف کے ادبی ترکے سے حصّۂ وافر پایا ہے۔

## شاہانِ لنکا کا تخت

لنکا کے باشندوں کی خواہش کے مطابق ملک معظم نے شاہانِ لنکا کا طلائی تخت واپس لنکا بھیجنے کے احکام صادر کئے ہیں یہ تخت ہز رائل ہائی نس ڈیوک آف گلوسٹر حکومتِ لنکا کے حوالے کریں گے، جہاں کچھ عرصے کے لئے یہ غالباً عوام کے دیکھنے کی غرض سے عجائب گھر میں رکھا جائے گا اور اس کے بعد گورنر کے محل میں رہے گا۔ ایک عرصے سے اہلِ لنکا کی یہ خواہش بھی رہی ہے کہ شاہانِ لنکا کا قدیم محل بھی انہیں واپس مل جائے۔ یہ محل ایک عرصے سے برطانی کلکٹر کی اقامت گاہ ہے۔ اب یہ محل بھی واپس کردیا جائے گا اور غالباً یہ قومی عجائب گھر میں تبدیل ہوجائے گا۔ تخت بھی بالآخر اسی محل میں منتقل کردیا جائے گا۔

شاہانِ لنکا کے شاہی نشانات تاج، تخت، عصا اور تلوار ۱۸۱۵ء میں لفٹننٹ جنرل سر رابرٹ براؤن رگ گورنر لنکا نے جارج چہارم کو جو اس وقت پرنس ریجنٹ تھا، نذر کئے تھے۔ اس وقت لنکا کا آخری تاجدار سری وکرما راجا اپنی راجدھانی کو چھوڑ چکا تھا اور سلطنت باقاعدہ طور پر انگریزوں کے حوالے کی جاچکی تھی۔ اس وقت جارج چہارم کارلٹن ہاؤس میں رہتا تھا۔ ۱۸۲۸ء میں جب اس نے کارلٹن ہاؤس کی سکونت ترک کی تو لنکا کے شاہی نشانات ونڈسر کاسل میں پہنچادیئے گئے۔

## ٹراونکور میں لڑکوں اور لڑکیوں کی مخلوط تعلیم گاہیں

ٹراونکور کی تازہ ترین سرکاری رپورٹ سے معلوم ہوتا ہے کہ وہاں کی عورتوں کو بحیثیتِ مجموعی بہت آزادی حاصل ہے۔ اسی آزادی اور تعلیم کے صدقے میں وہاں کی عورتیں امورِ عامہ میں عملی حصّہ لینے کے قابل ہوگئی ہیں۔

ٹراونکور میں لڑکیوں کو لڑکوں کے تمام مدارس میں داخل ہونے کا حق حاصل ہے۔ اس کا نتیجہ یہ ہے کہ لڑکوں کے مدارس میں زنانہ مدارس کے مقابلے میں لڑکیوں کی بہت زیادہ تعداد تعلیم پارہی ہے۔

جن مضامین کی تعلیم زنانہ کالجوں میں نہیں دی جاتی، اُن کے پڑھنے کے لئے لڑکیوں کو ٹریونڈرم کے کالجوں میں داخل ہونے کی اجازت ہے۔ دس سال قبل لڑکیوں کے انگریزی مدارس میں ۱۹۱۲ اور لڑکیوں کے دیسی مدارس میں ۸۷،۲۲ لڑکیاں تعلیم پاتی تھیں گزشتہ سال یہ تعداد علے الترتیب ۶۳۲۰ اور ۱۵۶۹۷۰ تھی۔

مسلمانوں کے دیسی مدارس میں بھی مخلوط تعلیم کے رواج کی ترقی قابلِ توجہ ہے۔ اگر ٹراونکور میں مخلوط تعلیم کا رواج نہ ہوتا تو ان ۲۹۹۶۰ لڑکیوں کی تعلیم کے الگ انتظام کا مسئلہ جو اب ریاست میں زیرِ تعلیم ہیں حل کرنا مشکل ہو جاتا۔

# جرمنی

وسطی یورپ پھر دُنیا کی دلچسپی کا مرکز بن گیا ہے۔ جرمنی اور آسٹریا دوبارہ سامنے آ گئے ہیں۔ گذشتہ سال جاپان دنیا کے لئے خطرناک بن رہا تھا لیکن اب صورتِ حالات نے ایک پلٹا کھایا ہے اور جرمنی وسطی یورپ کے لئے ایک معلق خطرہ بن گیا ہے۔

جنرل ہنڈن برگ کی موت نہایت نازک موقع پر واقع ہوئی ہے۔ اُس کے اثر نے مختلف قوتوں کو ضابطہ کی ایک زنجیر میں باندھ رکھا تھا۔ ہنڈن برگ کے بعد ہر قسم کی بے راہ روی اور زیادتی کا امکان ہے۔ ہٹلر اب جرمنی کا پریذیڈنٹ بھی ہے اور چانسلر بھی۔ جرمن قوم کا صدر ہونے کے ساتھ ہی وہ نازی پارٹی کا لیڈر بھی ہے۔ یورپ اب یہ دیکھنے کا منتظر ہے کہ یہ پریذیڈنٹ چانسلر اپنی قوت کو کس طرح استعمال کرتا ہے۔

# آسٹریا

## (ڈاکٹر ڈالفس کی موت کے اسباب)

ڈاکٹر ڈالفس کی ہلاکت آسٹریا کے لئے ایک عظیم الشان حادثہ ہے۔ اس کی زندگی پر اس سے قبل بھی حملے ہوتے رہے لیکن وہ ہر بار بچ گیا۔ افسوس کہ اس دفعہ موت نے راہ مفر نہ دی۔ ڈالفس کی موت کا ذمہ دار نازی پروپگنڈا ہی قرار دیا گیا ہے۔ جرمنی اپنے آپ کو دشمنوں میں گھرا ہوا پاتا ہے۔ اس لئے وہ یورپ کے وسط میں ایک مرکزی دفاعی قوت پیدا کرنا چاہتا ہے جو نازی جماعت کی ہدایات کے زیر اثر ہے اس حکمتِ عملی کو جامۂ عمل پہنانے کی کوشش نازی کچھ عرصے سے برابر کر رہے ہیں۔ چنانچہ پولینڈ اور ڈینزگ میں اس کا پروپگنڈا کیا گیا اور حال ہی میں آسٹریا بھی اس پروپگنڈا کے لئے منتخب ہوا۔ اس ملک سے اس پراپیگنڈے کو قبول کرنے کی پوری توقع تھی کیونکہ گذشتہ جنگِ عظیم میں آسٹریا جرمنی کا وفادار حلیف رہ چکا ہے۔ اسکے علاوہ کئی آسٹروی نازی جماعت کے سچے حامی ہیں۔ اِن وجوہ سے جرمنی کو آسٹریا سے پورے تعاون کی توقع تھی۔

لیکن ڈاکٹر ڈالفس آسٹریا کی خود مختارانہ حیثیت کا علمبردار بن کر جرمنی کی راہ میں کھڑا ہو گیا۔ وہ نہ چاہتا تھا کہ اس کا ملک جرمنی کا ایک الحاقی حصہ بن جائے جس کی قسمت کی باگ جرمن نازی حکمتِ عملی کے ہاتھ میں ہو۔ اس بات میں ڈالفس کو عہد نامۂ ورسائی کی مدد بھی حاصل تھی جس کی ایک شرط یہ ہے کہ جرمنی اور آسٹریا کبھی متحد نہ ہو سکیں گے۔ اٹلی اور فرانس بھی جرمن اتحاد سے خائف ہونے کے

باعث ڈالفس کے حامی تھے۔ چنانچہ ڈالفس جرمنی کی بڑھتی ہوئی اُمیدوں کے راستے میں ایک سنگِ گراں سے کم نہ تھا۔ اگر پہلے جرمنی کی کامیابی کا کوئی شائبہ تھا بھی تو اب ڈالفس کی موت نے صورتِ حالات بدل دی ہے۔ ڈالفس نے نازی گولی سے ہلاک ہو کر گویا اپنے وطن کی آزادی کے برقرار رکھنے کے لئے جان دے دی۔ اگر دولِ یورپ نے جرمن نازیوں کو آسٹریا کے خالی کر دینے پر مجبور کر دیا تو ڈالفس کی قربانی رائگاں نہ جائے گی۔ ڈاکٹر کرٹ شنے جو آسٹریا کے نئے چانسلر اور پرنس سٹارہمبرگ نے جو جدید وائس چانسلر مقرر ہوئے ہیں عہد کیا ہے کہ آسٹریا کی خود مختاری برقرار رکھنے کے لئے ڈاکٹر ڈالفس کی حکمتِ عملی پر برابر قائم رہیں گے۔

# سائنس اور اسلام

"ہندوستان ریویو" میں مولوی عبد الکریم کا ایک مضمون شائع ہوا ہے جس کا مفاد ذیل میں درج کیا جاتا ہے:۔

کینن ٹیلر نے اسلامی تاریخ کے گہرے مطالعہ کے بعد یہ نتیجہ نکالا ہے کہ اسلام نے دنیا کو مہذب بنانے کے لئے عیسائیت سے بہت زیادہ کام کیا ہے۔ اگر دُنیا کو پوری طرح معلوم ہو کہ یورپ کی تہذیب اور اس کی سائنس میں موجودہ غیر معمولی ترقی کہاں تک اسلام کی مرہونِ منت ہے تو وہ یقیناً حیرت زدہ رہ جائے۔ بوسورتھ سمتھ لکھتا ہے کہ تاریخِ یورپ کے تاریک ترین زمانوں میں مسلمان پانچ سو سال تک علم و تہذیب کے شمع بردار رہے۔ آرتھر لیونارڈ نے سچ کہا ہے کہ اسلام دُنیا کے لئے ایک ایسا کام کر چکا ہے جس کی یاد صفحۂ عالم سے کبھی مٹ نہیں سکتی۔ ایک وقت آئے گا جب دُنیا زیادہ دانا ہو جائے گی۔ اس وقت کھلے دل سے اسلام کی علمی خدمات کا اعتراف کیا جائے گا۔ افسوس کہ فی الحال مذہبی تعصب اور نسلی تفاخر یورپ کو مشرق کی عظیم الشان علمی خدمات کا اعتراف کرنے سے مانع آتا ہے۔ ڈریپر نے خوب کہا ہے کہ "ہمالا لٹریچر نہایت باقاعدہ اور باضابطہ طریقے سے اُن علمی احسانات پر پردہ ڈالتا رہا ہے جو مسلمانوں نے ہم پر کئے ہیں۔ یہ احسانات زیادہ عرصے تک چھپے نہیں رہ سکتے۔ جو ناانصافی مذہبی تعصب اور نسلی غرور پر مبنی ہو ہمیشہ دُنیا کی آنکھوں میں خاک نہیں جھونک سکتی۔

اسلام کے ظہور سے قبل سائنس کی تعلیم کفر و الحاد قرار دی گئی تھی۔

# شاہِ انگلستان کی نقرئی جبلی

۶ مئی کو ملک معظم کی نقرئی جُبلی کی تقریب پر بنک کی تعطیل ہو گی۔ سینٹ پال کے کلیسا کی دعا اس جُبلی کا ایک اہم حصہ ہو گی اور غالباً آلہ نشرِ صوت کے ذریعے سے اقصائے مملکت میں پہنچائی جائے گی۔ بادشاہ کا شاہی پیغام بھی کرسمس کے پیغام کی طرح ہو گا اور غالباً تمغے اور خطابات بھی دیئے جائیں گے۔ انگلستان کی تاریخ میں یہ پہلا موقع ہو گا کہ ایک بادشاہ اپنی نقرئی جُبلی منائے گا۔

جارج سوم علیل ہوگیا تھا اور ملکہ وکٹوریا پرنس کانسرٹ کے سوگ میں تھیں۔

# دریائی گھوڑا

(مضمون متعلق تصویر)

دریائی گھوڑا مچھلی کی ایک قسم ہے جس کا تعلق پائپ[1] فش کی نوع سے ہے۔ یہ مچھلی کی ایک نہایت اہم قسم ہے۔ اس کا جسم ہڈیوں کی ایک زرہ میں محفوظ ہوتا ہے اور یہ بالکل سیدھا ہو کر اپنی دم کی مدد سے تیرتا ہے۔

اس جانور کی وضع قطع اور وہ طبعی حالات جو اس کو موجودہ صورت دینے کا باعث ہوئے انسان کی توجہ کو فوراً اپنی طرف منعطف کر لیتے ہیں۔ اس کا گاؤ دم جسم اور اس کا سبز رنگ اس کی زندگی میں ایک اہم حصہ لیتے ہیں۔ یہ زیادہ تر دریائی نباتات کی جڑوں اور پتوں میں رہتا ہے جہاں نباتات کی ہمرنگی کی وجہ سے یہ دشمن کی نگاہوں کو دھوکا دے کر بچا رہتا ہے ورنہ نہ تو اسے مقابلے کی طاقت ہے اور نہ بھاگ نکلنے کی ہمت۔

پائپ فش کے جسم سے دریائی گھوڑا بنانے میں قدرت کو زیادہ محنت نہیں پڑی۔ ظاہری صورت کے علاوہ دریائی گھوڑا ایک اور بات میں بھی دوسری مچھلیوں سے ممتاز ہے۔ وہ یہ کہ یہ اپنی دم کو انگلی کی طرح استعمال کر سکتا ہے۔ چنانچہ یہ اس سے دریائی گھاس کے ریشوں کو پکڑ کر حسب ضرورت لنگر انداز ہو جاتا ہے۔ تیرتے وقت دم گھڑی کے سپرنگ کی طرح لپیٹ لی جاتی ہے اور اس وقت یہ جسم کو استادہ رکھنے میں مدد دیتی ہے۔ اس مچھلی کے سینے اور تھوتھنی کے غیر معمولی نشوونما اور اس کے استادہ رہنے کی عادت نے باہم مل کر اسے گھوڑے کے سر اور سینے سے گہری مشابہت دے دی ہے۔ اسی لئے اسے دریائی گھوڑا کہتے ہیں۔

گھوڑے کی سی شکل وصورت اس جانور کو بظاہر کوئی فائدہ نہیں پہنچاتی۔ یہ سمجھ میں نہیں آتا کہ یہ عجیب و غریب صورت اس مچھلی کے کس کام آتی ہے۔ دریائی نباتات کے درمیان البتہ اس کا جسم بالکل پہچانا نہیں جاتا اور مچھلی کا تو اس پر گمان تک نہیں ہو سکتا۔ یہی وجہ ہے کہ دشمن اس کی بو پانے کے باوجود اس کا کھوج لگانے میں ناکام رہتے ہیں۔

---

[1] ایک مچھلی جو سانپ کی ہم صورت ہوتی ہے۔

# ہندوستان کی قومی زبان کا رسم الخط

اس سے قبل "ہندوستان کی قومی زبان" کے عنوان سے پروفیسر یعقوب الرحمٰن صاحب کا ایک مضمون شائع ہو چکا ہے۔ ذیل کا مضمون اس سلسلے کی دوسری قسط ہے۔ پروفیسر صاحب نے اسی سلسلے کے دو اور مضامین بھیجنے کی اطلاع دی ہے۔ ان مضامین کی اہمیت ظاہر ہے۔ اُمید ہے کہ اُردو و ادب کا ہر بہی خواہ انہیں دلچسپی سے پڑھے گا اور ان مضامین سے موضوع زیر بحث کے متعلق کسی قطعی فیصلہ پر پہنچنے میں مدد ملیگی۔ یعقوب الرحمٰن صاحب کا بے تعصبانہ اور بے لاگ استدلال اور سُلجھا ہُوا اندازِ بیان قابلِ ستائش ہے۔ "ہمایوں"

ہم نے اس سے پہلے مضمون "ہندوستان کی قومی زبان" میں اس حقیقت کو واقعات کی روشنی میں ثابت کیا ہے کہ صرف اُردو زبان ہی ہندوستان کی مشترکہ بین الاقوامی زبان ہے اور اس کے آخر میں اس زبان کے رسم الخط کی تبدیلی سے بھی اختصار کے ساتھ بحث کی ہے۔ اس مضمون میں ہم رسم الخط کے متعلق ذرا تفصیل سے بحث کرنا چاہتے ہیں +

ہندوستان کی قومی زبان کے رسم الخط کے متعلق جہاں تک غور کیا گیا ہے تین قسم کے خیالات پائے جاتے ہیں:-

(۱) رسم الخط اردو ہو (۲) رسم الخط ہندی ہو (۳) رسم الخط لاطینی ہو۔

مذکورہ بالا خیالات کی ہر ایک جماعت اپنا اپنا ایک انفرادی مقصد اور خاص مطمح نظر رکھتی ہے اور اسی مقصد اور مطمح نظر کے تحت اپنے اپنے دلایل پیش کرتی ہے۔ لیکن ان جماعتی براہین و دلائل کی معقولیت اور عدم معقولیت، صحت و عدم صحت کی گفتگو سے قبل اس اصُول اور اساس سے کیوں نہ بحث کرلی جائے جس کے زیر اثر یہ دلائل نشو و نما حاصل کرتے ہیں۔ جزئی بحثیں اکثر بے نتیجہ ہی نہیں ہوتیں بلکہ اس قسم کی بحث و تکرار کبھی کسی بہتر نتیجہ پر پہنچنے نہیں دیتی۔ اس لئے ہم کو چاہئے کہ اوّل بحیثیت ایک محب وطن ہندوستانی ہونے کے اس بنیادی اور اساسی اصول کو تلاش کریں جو کسی قومی زبان اور بالخصوص ہندوستانی زبان کے لئے ملکی حالات کے لحاظ سے ضروری ہے اور جس کو کوئی قوم کسی وقت بھی فراموش نہیں کرسکتی۔

آپ تھوڑے سے غور کے بعد یہ معلوم کرسکتے ہیں کہ یہ اساسی اور بنیادی اصُول قومی زبان اور اس کے رسم الخط میں خصوصیات قومی کا موجود ہونا ہے جس رسم الخط سے ادبی اور تاریخی سرمایہ معرضِ خطر میں پڑجاتا ہو یا اس کے ادب خصوصی کے سرمائے کی حفاظت نہ ہوتی ہو وہ کبھی قابلِ قبول نہیں ہوسکتا۔

اردو زبان ایک ایسی مستقل زبان ہے جو نہ صرف فارسی کی شاخ ہے اور نہ صرف ہندی کی بلکہ یہاں کی قوموں کے میل جول

اور امتزاج سے قدرۃً اور فطرۃً ایک زبان پیدا ہوگئی ہے جو خالص ہندی نژاد ہے اور ہند ہی میں ہندوستانیوں ہی کے ہاتھوں پروان چڑھی ہے۔ اس کی ترقی اور نشو ونما میں مسلمان اور ہندو دونوں ہی کا زبردست ہاتھ کام کرتا رہا ہے اس لحاظ سے اردو زبان اور رسم الخط میں ہندو اور مسلمان دونوں ہی قوموں کی ادبی اور تاریخی خصوصیات کی حفاظت لازمی اور ضروری ہے۔

اس اصول کے تحت لاطینی رسم الخط کا تو کوئی سوال ہی نہیں ہوسکتا اس لئے کہ لاطینی رسم الخط کو ہندوؤں و مسلمانوں دونوں کی ادبی خصوصیات اور تاریخ و تہذیب سے کوئی تعلق نہیں۔ البتہ ہندی رسم الخط زیر بحث آجاتا ہے کیونکہ اس رسم الخط میں ہندوستانی تہذیب اور ادب کی کسی نہ کسی درجہ میں حفاظت موجود ہے لیکن ایک بڑی دشواری یہ ہے کہ رسم کے معنی طریقے کے اور خط کے معنی لکھنے کے ہیں اور ہر زبان کے لکھنے کا طریقہ اس زبان کے حروف ابجد پر موقوف ہے۔ ہندی کے حروف ابجد اردو زبان کے بیشتر ایسے الفاظ کے سرمایہ کی حفاظت سے قاصر ہیں جو مسلمانوں کی تاریخ اور تہذیب سے وابستہ ہیں۔ اردو میں جس قدر خاص عربی حرف ہیں۔ ہندی حروف ابجد ان کے لکھنے اور ادا کرنے سے ایک بڑی حد تک قاصر ہیں اور بہت سے الفاظ کا صحیح تلفظ بھی ہندی رسم الخط کی وجہ سے نہ ہوسکے گا اور اس کا کھلا ہوا نتیجہ نہ نکلے گا کہ ایسے حروف ایک ایک کرکے اردو زبان سے خارج ہو جائیں گے اور رفتہ رفتہ یہ حروف بول چال میں بھی باقی نہ رہیں گے ہندی رسم الخط کا اختیار کرنا مسلمانوں کی تہذیب و تمدن و ادب و علوم کی خصوصیت کو قومی زبان سے خارج کر دینا ہے اور اس کے برخلاف موجودہ رسم الخط میں ہندی ابجد کے جملہ حروف کی پوری پوری حفاظت و ضمانت موجود ہے اور اردو رسم الخط سے ہندی ادب کے سرمائے اور خصوصیات کے زوال کا اندیشہ نہیں بلکہ اس میں اس قدر لوچ اور وسعت موجود ہے کہ اس سے ہندی ادب اور اس کی خصوصیات کو اور فروغ دیا جاسکتا ہے۔

اردو زبان کے بنیادی حروف (حروف ابجد) پر نظر ڈالنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس میں قومی رسم الخط کے بنیادی اصول موجود ہونے کے علاوہ ایسی جملہ خصوصیات بھی موجود ہیں جو کسی ملک کے مقبول اور بہترین قومی رسم الخط کے لئے درکار ہوتی ہیں مثلاً یہ کہ رسم الخط فطری اور نیچرل اصول پر ہو۔ اردو زبان کا رسم الخط دائیں جانب سے شروع ہوکر بائیں جانب کو ختم ہوتا ہے یہ اس رسم الخط کی فطری روانی اور نیچرل حرکت ہے۔

آپ جب بغیر کسی مانع اور خصوصیت کے اپنے ہاتھ کو حرکت دیتے ہیں تو دائیں جانب سے شروع کرکے بائیں جانب کو ختم کرتے ہیں ہم اپنے روزمرہ کے کاموں میں دن رات اس کا تجربہ کرتے ہیں۔ جب ہمارے چہرے پر کوئی مکھی یا مچھر آکر بیٹھ جاتا ہے یا جب ہم مارنے کے لئے بے اختیار ہاتھ بڑھاتے ہیں تو ہمارے ہاتھ کی حرکت دائیں جانب سے بائیں جانب ہی کو ہوتی ہے اور یہ اقتضاء فطری ہے۔ لاطینی اور ہندی رسم الخط میں یہ بات کہاں ہے بلاکسی تعصب کے انصاف سے آپ غور فرمائینگے تو آپ کو فطری طریقہ غیر فطری طریقہ سے بہتر اور عمدہ معلوم ہوگا کیونکہ اس میں آسانی اور سہولت ہے۔ یہ ضرور ہے کہ مشق اور ضروریات

خلافِ فطرت طریقوں کو بھی رائج کر دیتی ہے اور رفتہ رفتہ انسان اس غیر فطری طریقے کا عادی ہو کر اسی کو آسان اور سہل سمجھنے لگتا ہے لیکن ایسی مشق اور ضروریات یا رواج اور قبولیت سے کوئی غیر فطری طریقہ فطری نہیں بن سکتا۔

اس کے علاوہ دوسری چیز یہ ہے کہ اس رسم الخط کی ابجد میں ملک کی اکثر زبانوں کے حروف شامل ہیں اور اس لئے کسی زبان کا لفظ اور کسی زبان کی آواز کیوں نہ ہو اس میں صحت کے ساتھ ادا ہو سکتی ہے اور ہم تحریر میں صحت کے ساتھ اس لفظ یا آواز کو لا سکتے ہیں اس کی وجہ سے اُردو زبان میں وسعت اور لوچ پیدا ہو گیا ہے اس قسم کا لوچ ہندی میں موجود نہیں۔

اور سب سے بڑی اور جامع صفت اُردو رسم الخط میں یہ ہے کہ تحریر کے وقت جب حروف مل کر آتے ہیں تو تمام حروف کی شکل پوری پوری نہیں لکھی جاتی بلکہ صرف اشارے تحریر میں آتے ہیں جس کی وجہ سے اُردو تحریر بہت تھوڑی جگہ گھیرتی ہے، بڑے بڑے جملے تھوڑی سی جگہ میں سما جاتے ہیں اور ہم لمبی لمبی اور بڑی بڑی تقریروں کو بہت کم وقت اور جگہ میں جلد قلمبند کر سکتے ہیں۔

گویا یہ رسم الخط ایک بہترین "شارٹ ہینڈ" بھی ہے۔

علاوہ ازیں مطالعہ کے وقت دماغ اور آنکھوں پر ہندی اور لاطینی رسم الخط کے مقابلے میں بہت کم بار پڑتا ہے کیونکہ اس رسم الخط میں تحریر کی صورت میں ہر ہر حرف کی پوری پوری شکل کو دیکھنے کی ضرورت نہیں ہوتی بلکہ آنکھ اشارے پا کر عبارت کو معلوم کرتی اور دماغ سمجھتا جاتا ہے۔ یہ بھی ایک بہت بڑی اور قابلِ لحاظ خصوصیت ہے۔ ان تمام خصوصیات کے علاوہ برسوں اور قرنوں سے اس رسم الخط کو تمام ملک میں قبولیت حاصل ہو چکی ہے۔ تقریر اور تحریر۔ درس اور تدریس تصنیف و تالیف۔ غرض ہر ہر شعبہ اس رسم الخط کو قبول کر چکا ہے۔ اب تک اس رسم الخط میں جس قدر سرمایہ فراہم ہو چکا ہے اسکو دوسرے رسم الخط میں منتقل کرنا مشکل ہی نہیں بلکہ ایک فضول تکلیف اور لایعنی تکلف بھی ہے۔

مذکورہ بالا تشریحات کے بعد ہم اردو رسم الخط کی حسب ذیل خصوصیات معلوم کر سکتے ہیں:۔

(۱) اردو رسم الخط کا طرز فطری طریقے پر مبنی ہے۔

(۲) اردو رسم الخط سے مسلمان اور ہندو بلکہ اقوامِ ہند میں سے کسی ایک کی بھی تاریخ و ادب، تہذیب و شائستگی کو خطرہ نہیں ہے۔

(۳) اُردو رسم الخط میں اکثر ہندوستانی زبانوں کے حروف ابجد پائے جاتے ہیں۔

(۴) اُردو رسم الخط سے آنکھ اور دماغ پر کم بار پڑتا ہے۔

(۵) اُردو رسم الخط ایک بہترین شارٹ ہینڈ ہے۔

(۶) اردو رسم الخط بہترین اور ملک کا مقبول رسم الخط ہے۔

ان خصوصیات کے مدِ نظر جب ہم ملک کے اس طبقے کے خیالات پر غور کرتے ہیں جو آئے دن ہندوستانی زبان کے رسم الخط کو ہندی رسم الخط سے تبدیل کر دینے کی سعی اور کوشش میں مصروف رہتا ہے تو ہماری حیرت اور تعجب کی کوئی انتہا نہیں رہتی۔ کوئی محبِ وطن اور انصاف پسند ہندوستانی غور کرنے کے بعد اس تحریک کے علم برداروں کو متعصب اور نادان کہے بغیر نہیں رہ سکتا بلکہ ہندوستانی قومیت اور خود ہندوستان کے ساتھ اس سے بڑھکر اور کوئی دشمنی نہیں ہو سکتی۔ اس قسم کے خیالات سے سوائے اس کے کہ مسلمانوں کو بدظن کیا جائے اور ان کی تہذیب اور ادبی خصوصیات کو ایک قسم کا چیلنج دیا جائے اور کیا نتیجہ نکلتا ہے۔ اور ظاہر ہے کہ ایسی صورت میں کسی قومی زبان کا وجود تو وجود تصور بھی نہیں کیا جا سکتا۔ ہر محبِ وطن و قوم ہندوستانی کا فرض ہے کہ اس قسم کے خیالات اور تحریکات کو نفرت کی نگاہ سے دیکھے کیونکہ دنیا میں تقریر سے زیادہ تحریر سے کام لیا جاتا ہے اور اردو زبان کی تو فی الحقیقت بنیاد ہی اس کے رسم الخط سے قائم ہوئی ہے اس وجہ سے رسم الخط کی بحث بہت زیادہ اہم ہے۔

افسوس ہے کہ اس خصوص میں جس قدر لکھا جاتا ہے اور بحث ہوتی ہے طباعت کی سہولت یا خوبصورتی کے مدِ نظر کی جاتی ہے بہت سے اشخاص ہندی رسم الخط کو اس لئے پسند کرتے ہیں کہ اس کی وجہ سے ایک طرف ہندوؤں کا ایک طبقہ خوش ہو جائے گا تو دوسری طرف ایک مکمل بنا بنایا ٹائپ بھی میسّر آجائے گا اور اس طرح طباعت و اشاعت کی دشواریاں معدوم ہو جائیں گی۔ اس نقطۂ نظر سے بعض حضرات نے لاطینی رسم الخط کو ترجیح دی ہے اور فی الحقیقت اس نقطۂ نظر سے لاطینی رسم الخط کو بہت بڑی ترجیح حاصل بھی ہے دوسری جماعت اردو رسم الخط کی خوبصورتی اور اختصار پر فدا ہے لیکن ہمارے نزدیک یہ نقطۂ نظر ایسی اہم بحث میں کوئی وقعت نہیں رکھتا اس لئے ہم نے اس اساسی نقطۂ نظر سے بحث کی ہے جو واقعی اور حقیقی طور سے مسئلۂ زیرِ بحث میں اساس و بنیاد ہونے کی حیثیت رکھتا ہے۔

یعقوب الرحمٰن عثمانی

*

# دعوتِ شوق

آ کہ پھر آج ہم آہنگ ہوئی ہے لبِ جُو
نے کی لے، چاند کی تنویر، چمن کی خوشبُو

برہمن مجھ سا نہیں بُتکدۂ عالم میں
ایک دُزدیدہ نظر اے صنمِ غالیہ مُو

دہر کیا، عالمِ ارواح میں ہلچل پڑ جائے
اِس تکلّف سے لہک غنچۂ آئینہ رُو

جان لینا ہو تو کچھ کہہ کے جھکا لے آنکھیں
دِل اُڑانا ہو تو زِہ کر لے کمانِ ابرُو

منعقد پھر سے کروں محفلِ جمشید و قبادُ
دو گھڑی صدر نشینی پہ جو آمادہ ہو تُو

وقتِ "کُن" جو دلِ یزداں میں ہُوا تھا بیدار
میرے دِل میں بھی وہی آ کے جگا دے جادُو

کفر سجدے میں گرے، دین کی نبضیں چھُٹ جائیں
آج آ دوش پہ بکھرائے ہوئے یوں گیسُو

میں ہُوں وہ رند جسے دیکھ کے کہتے ہیں ملک
آفریں باد بر ایں خلوتِ جام و سبُو

عقل حیراں ہے کہ کس طرح میسّر ہو گا
عشق کہتا ہے کہ فردوس ہے تیرا پہلُو

کیفِ مستی میں گہر بار کر اُن آنکھوں کو
غمِ ہستی سے ٹپکتے نہیں جن کے آنسُو

آ! پلا پھر سے مئے اسرارِ سکُون و جُنبش
اے بہ تمکیں حرمِ قدس و بہ شوخی آہُو

آج یوں دل میں لطافت سے ہے ارماں بے چین
جیسے طاعت میں بدلتے ہیں فرشتے پہلُو

خاک مست، آب رواں، تند ہوائیں سرشار
آج اپنے پہ عناصر کو نہیں ہے قابُو

آج اے نُورِ نگاہِ قمر و بنتِ سحاب
کاش میرا سرِ شوریدہ ہو تیرا زانُو

پُرسشِ چند نفس، اے مرے سرمایۂ شوق
زحمتِ چند قدم، اے مرے سروِ دلجُو

آج اے جوشؔ ترے رنگِ غزل گوئی سے
قندِ پارس کا مزا ہے بہ زبانِ اُردو

جوشؔ

# سوشیلا یا سرلا؟

میرے والد بھاگلپور میں وکالت کرتے تھے۔ ان کا نام سریندر ناتھ تھا۔ میرا نام امرناتھ ہے۔ میرے مکان کے پاس ہی میرے والد کے ایک دوست وکیل چندر ناتھ رہتے تھے، میں بچپن میں ان کے مکان میں روزانہ کھیلنے جایا کرتا تھا۔ چندر ناتھ صاحب کو میں چچا جان، اور ان کی اہلیہ کو چچی اماں کہا کرتا تھا۔ چچی اماں کے اس وقت تک کوئی آل اولاد نہیں ہوئی تھی اس لئے وہ مجھے بہت پیار کرتی تھیں، مجھے گود میں بٹھا کر مٹھائی کھلاتی تھیں، منہ دھو دیتی تھیں، بالوں میں کنگھی کر دیتی تھیں، جب میں گھر لوٹنے لگتا تھا تو وہ میرا منہ چوم کر کہتی تھیں ـــــ "کل پھر آنا بیٹا!" ماں جب کبھی مجھے مارتی تھیں تو میں چچی اماں کے پاس جا کر چغلی کھاتا تھا۔

مگر چچی اماں کے ہاں میری توقیر کچھ دنوں بعد گھٹ گئی۔ کیونکہ جب میری عمر سات سال کی تھی ان کے ہاں دو لڑکیاں توام پیدا ہوئیں، اس وقت میں اسکول میں بھرتی کرایا گیا تھا۔

چچی اماں کی دونوں لڑکیاں دن پر دن بڑی ہونے لگیں۔ میں بھی ایک درجے سے دوسرے درجے میں پاس ہو کر جانے لگا میں نے چچی اماں کے ہاں آنا جانا کم کر دیا تھا، البتہ ان کی دونوں لڑکیاں میرے ہاں آ کر کھیلا کرتی تھیں۔ ایک لڑکی کا نام سوشیلا دوسری کا نام سرلا تھا۔ توام ہونے کے باعث دونوں لڑکیاں یکساں نظر آتی تھیں۔ کون سوشیلا اور کون سرلا ہے، یہ پہچاننا لوگوں کے لئے بہت مشکل تھا پھر طرہ یہ کہ چچی اماں دونوں کو یکساں پوشاک پہناتی تھیں، دونوں کے بال ایک ہی طرز سے سنوارے جاتے تھے، ایک ہی وضع اور رنگ کے فراک، ایک ہی قسم کے موزے، ایک ہی رنگ کے جوتے انہیں پہنائے جاتے تھے۔ ہمارے مکان میں دونو ایک ساتھ آتی تھیں۔ اگر اتفاق سے ان میں سے کوئی اکیلی آتی تو گھر کے سب لوگ سوال کئے بغیر نہ رہتے "تم سوشیلا ہو یا سرلا؟" تب وہ اپنا نام بتاتی تھی۔

ہمارے مکان کے پیچھے باغیچہ تھا۔ ایک طرف پھولوں کے تختے تھے دوسری طرف پھلوں کے جھاڑ۔ میں کبھی سوشیلا کو کبھی سرلا کو، کبھی دونوں کو باغیچے میں لے جاتا تھا۔ کبھی کبھی وہ اپنے ہاتھ سے امرود توڑنا چاہتی تھیں، جب بہت ضد کرتیں تو میں یکے بعد دیگرے اپنے کندھے پر انہیں بٹھا کر ان کے ہاتھ سے امرود تڑواتا تھا، اس وقت وہ کھلکھلا کر ہنس پڑتی تھیں۔ اس وقت میری عمر بارہ سال کی تھی۔ سوشیلا اور سرلا کی عمر پانچ سال کی تھی۔ ایک دن میرے سامنے چچی اماں نے میری والدہ سے کہا ـــــ "بہن سوشیلا یا سرلا دونوں میں سے کسی ایک کی شادی امرناتھ کے ساتھ کرنی ہوگی"۔ اماں جان نے کہا ـــــ "اچھا کر لوں گی، اب تک تم چچی رہیں اب

ساس ہوجاؤ گی'!

بارہ سال کے سب لڑکے اس بات کو سمجھتے ہیں یا نہیں مجھے خبر نہیں ہے، مگر میں اس کا مطلب سمجھ گیا تھا، شاید بچپن میں وقت کے پہلے ہی میں پکا ہوا تھا۔ دوسرے دن میں نے اسکول میں جاکر اپنے ہم سبق اور دلی دوست ہری سے کہا ——"میری شادی ہوگی"۔

ہری نے پوچھا —— کب

میں نے کہا —— یہ تو میں نہیں جانتا، شاید بڑے ہوجانے پر جب میں بی اے پاس کرلوں گا۔

ہری نے کہا —— تب بہت دیر ہے، اچھا کس کے ساتھ؟

میں نے کہا —— چندر ناتھ صاحب وکیل کی لڑکی کے ساتھ۔

اس نے پوچھا —— کون؟ وہی سوشیلا سرلا؟

میں نے کہا —— ہاں۔

اس نے پوچھا —— مگر ان میں سے کس کے ساتھ؟

میں نے کہا —— یہ میں نہیں کہہ سکتا۔ دونوں میں سے کسی سے بھی۔

وہ کہنے لگا —— تم کسے پسند کرتے ہو؟

میں نے کہا —— یہ میں کیسے کہوں۔ دونو ایک ہی سی تو ہیں۔

ہری مجھ سے دو تین سال بڑا تھا، وہ اس وقت چوری سے سگریٹ پیتا تھا، اور ناول اور افسانے پڑھا کرتا تھا، ان معاملوں کی اسے مجھ سے بہت زیادہ معلومات تھیں۔ اس نے سنجیدگی کے ساتھ کہا —— "تمہارے ماں باپ اگر تم سے دریافت کریں کہ تم سوشیلا سے شادی کرنی چاہتے ہو یا سرلا سے تو تم کیا جواب دو گے؟"

میں نے کہا —— ہاں! کیا جواب دوں، بھائی تم ہی مجھے بتاؤ کہ کیا جواب دینا چاہئے؟

ہری نے کچھ دیر تک سوچ کر کہا —— اس معاملے میں سب سے زیادہ دھیان دینے کے قابل بات پریم ہے۔ میں نے کئی ناولوں میں پڑھا ہے کہ بغیر محبت کی شادی سے لوگ شادکام نہیں ہوتے۔ اب تمہیں یہ پتہ لگانا چاہئے کہ سرلا اور سوشیلا دونوں میں سے کون تم سے زیادہ محبت کرتی ہے۔ جو زیادہ محبت کرے اسی کے ساتھ شادی کرنا"۔

"اچھا" کہکر میں پڑھنے میں مصروف ہوگیا۔

دوسرے دن اتوار تھا، سوشیلا اور سرلا کے آنے پر میں ان لوگوں کو لے کر باغ میں پہنچا، پھول توڑ کر دیئے اور پوچھا۔

"تم میں سے کونسی مجھے زیادہ پیار کرتی ہے، جو مجھے زیادہ پیار کرے گی اس سے میں اپنی شادی کروں گا۔"
سرلا نے منت زا آواز میں کہا —— میں زیادہ پیار کرتی ہوں، امرناتھ بھیا تم مجھی سے شادی کرو؛
سوشیلا بولی —— نہیں بھیا تم اس سے شادی مت کرنا میں زیادہ پیار کرتی ہوں۔ تم مجھ سے شادی کرنا!"
سرلا بولی —— ہاں تجھ سے کیوں شادی کریں گے۔ تو نے اس دن امر بھیا کو کاٹ کھایا تھا۔ یاد نہیں ہے امر بھیا کے پاؤں میں اب تک اس کا نشان ہے۔
سوشیلا نے بڑی عاجزی اور انفعال کے ساتھ کہا —— اب میں کبھی تمہیں نہیں کاٹوں گی امر بھیا۔ تمہارے پاؤں پڑتی ہوں تم مجھ سے شادی کرو!
سوشیلا پر سرلا جو الزام لگا رہی تھی اس کی اصلیت یہ ہے —— قریب دو مہینے پہلے امرود توڑنے کے لئے میں نے سوشیلا کو اپنے کاندھوں پر چڑھایا تھا۔ اسے اُتارتے کے وقت میری لاپروائی سے وہ گر پڑی۔ گر پڑنے پر وہ بہت ناراض ہوئی اور میرے پیر کے پٹھے میں بڑے زور سے کاٹ لیا۔ اس کے تیز دانت اندر گڑ گئے تھے اور خون نکل آیا تھا۔
مجھ سے شادی کرنے کے لئے دونوں بہنوں میں لڑائی ہونے لگی۔ آخر میں سوشیلا رو پڑی۔ میں نے ڈھارس دیتے ہوئے کہا —— تم لوگ مت روؤ۔ میں تم دونوں سے شادی کروں گا!

( ۲ )

سولہ سال کی عمر میں میں نے میٹریکولیشن پاس کیا۔ تب تک بھاگل پور میں کالج نہیں کھلا تھا۔ مجھے کلکتہ میں ایف اے پڑھنے کے لئے جانا پڑا۔ ٹھیک وقت پر میں نے بی اے اور ایم اے پاس کیا، پھر قانون پڑھنے لگا۔
تعطیلات میں گھر آکر دیکھتا تھا، سوشیلا اور سرلا ایک ہی طرح کی ہیں، کون سوشیلا اور کون سرلا ہے یہ پہچاننا سخت دقت طلب تھا۔ دس گیارہ سال کی ہو جانے پر انہوں نے فراک پہننا چھوڑ دیا تھا، اب ساری باندھتی تھیں، لیکن اب بھی ان کی ماں انہیں ایک ہی قسم کی، ایک ہی کنار کی ساری پہناتی تھیں، اور ایک ہی قسم کے بلوز، وہ دونوں وہاں کے کالج میں پڑھتی تھیں۔
کئی سال تک سوشیلا اور سرلا مجھ سے پہلے کی طرح ملتی جلتی رہیں مگر بڑی ہو جانے کے ساتھ ساتھ ان کا آنا جانا کم ہوتا گیا۔ میں شروع شروع میں، کلکتے سے جب گھر آنے لگتا تو ان کے واسطے کھلونے اور تصویروں کی کتابیں لایا کرتا تھا، اگر پھر بند کر دیا۔ اب ان کے والدین ان لوگوں کو مکان سے باہر نہیں نکلنے دیتے تھے۔ جب کبھی وہ میرے گھر آتی تھیں تو والدہ صاحبہ کے پاس بیٹھا کرتی تھیں، میں کبھی ان کے مکان میں جاتا تو چچی اماں سے باتیں کر کے چلا آتا۔
دسہرے کی چھٹی ختم ہونے میں دو ایک دن باقی تھے، دوپہر کو کھانا کھانے کے بعد میں ایک ناول پڑھتے پڑھتے سو گیا تھا

جب سو کر اُٹھا تو والدہ صاحبہ میرے پاس آکر بیٹھ گئیں۔ دو چار باتوں کے بعد کہا ـــــ بیٹا بچپن سے تمہاری چچی اماں کی یہ آرزو ہے کہ سوشیلا یا سرلا سے تمہاری شادی ہو۔ یہ تم بھی جانتے ہی ہوگے، بارہا ہم لوگ اس کے متعلق گفتگو کرتے رہے ہیں۔

میں نے کہا ـــــ جی ہاں مجھے معلوم ہے۔

والدہ صاحبہ بولیں ـــــ تمہیں اس معاملے میں کوئی اعتراض تو نہیں ہے؟

میں نے کہا ـــــ میری خوشی یا ناخوشی کا آپ کیوں خیال کرتی ہیں! آپ کی مرضی پر عمل کرنا میرا فرض ہے۔

والدہ کہنے لگیں ـــــ بیٹا یہ تو میں جانتی ہوں کہ تم بڑے فرمانبردار ہو مگر ہاں ایک بات تم سے پوچھنا ہے۔ تمہارے وکیل چچا نے ایک بر پسند کیا ہے اور وہ چاہتے ہیں کہ دونوں میں سے کوئی ایک لڑکی تم پسند کرلو تو پھر دوسری وہاں بیاہ دی جائے سوشیلا اور سرلا میں سے تمہیں کونسی پسند ہے؟

میں نے پہلے ہی سے اپنے دل میں ایک کو پسند کر رکھا تھا، پھر بھی والدہ صاحبہ کی رائے معلوم کرنے کے لئے میں نے پوچھا ـــــ دیکھنے میں دونوں یکساں لگتی ہیں آپ کسے پسند کرتی ہیں۔

والدہ کہنے لگیں ـــــ دونو یکساں لگتی ہیں، ساتھ ہی ان کا مزاج اور طرزِ گفتگو بھی ایک سا ہے۔ میں تو ان کو جنم سے دیکھتی آرہی ہوں۔ عیب و ہنر میں دونو یکساں ہیں، مگر شاید سرلا کا مزاج درشت ہے۔

میں نے پہلے ہی اپنے دل میں طے کر رکھا تھا کہ اگر ان میں سے کسی کے ساتھ شادی کرنی پڑی تو میں سوشیلا کے ساتھ شادی کروں گا۔ بچپن میں اسی نے مجھے کاٹ لیا تھا اور اس کے دانتوں کا نشان ابھی تک میرے پاؤں میں تھا، ایک طرح اس نے گویا نشان لگا کر مجھ پر اپنا دعوےٰ ثابت کر دیا تھا، اس کے علاوہ کاٹ لینے کے جرم میں اس سے شادی کرنا نامنظور نہ کروں اس ڈر سے وہ پانچ برس کی عمر میں نہ جانے کتنی گھبرا کر روئی تھی، اس وقت کی سوشیلا کی گریہ وزاری مجھے فراموش نہیں ہوئی تھی میں نے والدہ صاحبہ سے عرض کیا ـــــ آپ سوشیلا کو مانگئے۔ والدہ صاحبہ نے فرمایا ـــــ اچھا۔

میرے سوشیلا کو پسند کرنے کے بعد بر کے والد سرلا کو دیکھنے آئے، پسند کر لیا، شادی کی تاریخ معیّن ہوئی، چچی صاحبہ دونو لڑکیوں کی شادی ایک ساتھ کرنا چاہتی تھیں۔ ایسا ہی ہوا۔ جن صاحب سے سرلا منسوب تھی وہ مجھ سے عمر میں تین چار سال بڑے تھے، ان کا نام سروج تھا۔ وہ پٹنہ میں اسسٹنٹ اسٹیشن ماسٹر کا کام کرتے تھے۔

میری آرزو تھی کہ شادی کی پہلی رات کو جب میری شریکِ حیات میرے سامنے آئے گی تو میں پوچھوں گا "تم سوشیلا ہو یا سرلا؟" مگر مجھے معلوم نہیں تھا کہ بہو اکیلی نہیں آتی، اس کے ساتھ کئی عورتیں بھی کمرے میں آتی ہیں، اس لئے کچھ دیر تک یہ سوال نہ کر سکا۔ جب کمرے سے سب چلی گئیں تو میں نے اپنی رفیقۂ حیات کے کاندھوں پر ہاتھ رکھ کر کہا ـــــ "اجی تم سوشیلا ہو یا سرلا؟"

جو بچپن میں کاندھے پر چڑھا کر امرود کھلاتا تھا اور جسے کاٹ کر خون بہا دیا تھا، نئی بہو ہونے کے باوجود اس سے شرمانا مشکل تھا۔ چنانچہ وہ مطلق نہ شرمائی، میرا مذاقیہ سوال سُن کر اس نے بھی مذاق کیا ---- "کس کے ملنے پر تمہیں زیادہ خوشی ہوتی؟"

میں نے مسکرا کر کہا ---- سرلا کے!

سوشیلا بولی ---- اسے تو کوا لے گیا، اب ہائے ہائے کرنے سے کیا ہوتا ہے!

سروج قدرے سیاہ فام تھا، اسی لئے سوشیلا نے "کوا" کہکر اس کی پھبتی اڑاتی تھی۔

(۳)

دوسرے سال میں وکالت پاس کر کے بھاگلپور میں پریکٹس کرنے لگا۔

سوشیلا ہمارے ہی گھر زیادہ رہتی تھی، کبھی کبھی ماں کے پاس بھی رہتی تھی۔ دونو بہنوں کے اکٹھا ہونے پر چچی اماں یا میری ساس ان کو اب یکساں لباس نہیں پہناتی تھیں مبادا سروج اور میں مغالطے میں پڑ جائیں، میں اسی محلے میں رہنے والا داماد تھا، اور اکثر سسرال جاتا تھا اور مغالطے میں شاید سرلا کو سوشیلا سمجھ بیٹھوں اس خوف سے وہ ہمیشہ سوشیلا کو میرے گھر کا لباس پہناتی تھیں۔ مگر ساس کو زیادہ دنوں تک خبردار رہنے کی ضرورت نہ رہی، ایک دن پٹنے سے تار آگیا کہ سروج ہیضے میں مبتلا ہو کر فوت ہو گیا۔

سرلا بیوہ عورتوں کے لباس میں ملبس ہو کر میکے آئی، دو توام بہنوں کی پوشش کا یہ فرق دیکھنے والوں کو مغموم بنانے لگا اور ہر ایک کی آنکھوں میں آنسو بھر آئے۔

سال بھر میں والد صاحب نے معلوم کر لیا کہ میں وکالت نہیں کر سکتا، چنانچہ ان کے حسب ارشاد میں نے منصفی کے لئے درخواست دے دی۔

سرلا کے بیوہ ہونے کے ایک سال بعد پٹنہ میں بڑے زور کی پلیگ نمودار ہوئی اور اسی میں میری ماں اور میرے باپ دونو ایک ہی ہفتہ میں اس فانی دنیا سے رحلت کر گئے۔ اس غم سے میں مہینہ بھر پاگل سا رہا۔ اس کے بعد گزٹ میں میرے منصف ہو جانے کی اطلاع شائع ہوئی۔ پہلے تو میں ملازمت کے لئے تیار نہ ہوتا تھا لیکن سسر صاحب کے سمجھانے پر رضامند ہو گیا۔ کچھ اسباب فروخت کر دیا، کچھ مکان کے ایک کمرے میں بند کر کے مکان کرائے پر دے دیا اور منصفی کے عہدے کا چارج لینے کے لئے میں سوشیلا کو ہمراہ لے کر موتی ہاری چلا گیا۔

اس نئی جگہ پر سوشیلا کی خدمت گزاری اور دلدہی سے، آس پاس کے خوبصورت مرغزاروں سے، اور آب و ہوا کی تبدیلی سے میرے آلام میں بہت تخفیف ہوتی گئی اور میں چند روز میں اپنی اصلی حالت پر آگیا، نوکری میں میری تعریف ہونے لگی۔ تعطیل کے دنوں میں جب میں بھاگلپور جاتا تو اپنے سسر کے مکان پر ٹھہرتا تھا۔

اس سال دسہرے کی چھٹیوں میں بھاگلپور جا کر دیکھا سسر صاحب کی طبیعت ٹھیک نہیں ہے۔ انہوں نے وزیگاپٹم میں ایک مکان کرائے پر لیا تھا اور جانے کی تیاری کر رہے تھے، ان کی خواہش تھی کہ ایک ماہ وہاں رہ کر لوٹ آئیں گے مگر ساس کی ضد تھی کہ اوائل دسمبر تک وہاں رہیں گے مجھ کو بھی ساتھ چلنے کے لئے کہنے لگے۔ میں راضی ہو گیا، جس جگہ ہم لوگوں نے مکان لیا تھا وہ بالکل سنسان تھی شہر سے ایک میل دور، صبح اور شام ہم لوگ ٹہلنے نکلتے تھے یہاں آکر ساس نے سرلا کو عمدہ عمدہ ساریاں اور دو چار زیور بھی بنائے۔

تعطیل ختم ہو گئی، موتی ہاری کی معاودت کا میں سامان کرنے لگا، سوشیلا آکر بولی ــــ ماں اور بابو کی یہ آرزو ہے کہ میں دو مہینے اور یہاں رہوں مگر ان میں تم سے کہنے کا حوصلہ نہیں ہے۔

میں نے کہا ــــ تمہاری کیا خواہش ہے؟

سوشیلا بولی ــــ وہاں تنہا رہنے میں تمہیں تکلیف ہو گی۔ ورنہ دو مہینے میں یہاں رہتی . . . . "

میں نے محسوس کیا کہ سوشیلا کی بھی یہی خواہش ہے کہ وہ دو ماہ اپنے والدین کے پاس رہے، میں نے مسکرا کر کہا ــــ نہیں مجھے کوئی تکلیف نہ ہو گی۔ دو مہینے یہاں رہو۔ انہی کے ہمراہ واپس آجانا۔ میں کسی اتوار کو بھاگلپور آکر تمہیں لے جاؤں گا۔

سوشیلا کہنے لگی ــــ تب میں اماں سے کہنے جا رہی ہوں کہ آپ مجھے چھوڑ جانے پر رضامند ہیں۔

(۴)

میں موتی ہاری لوٹ آیا۔

موتی ہاری ضلع میں کئی بڑے بڑے بن ہیں۔ میرے مکان میں بھی میری معشوقہ کے نہ رہنے سے بن کا سا سناٹا طاری رہتا تھا میں نے بڑے دکھ سے دو مہینے کاٹے، ہر پانچ چھ دن کے بعد سوشیلا کا خط آتا تھا، اس سے میرا دکھ کچھ کم ہو جاتا تھا۔ میں اس کے واپس آنے کا انتظار کرتا اور بہت بیقرار رہتا تھا۔

دسمبر کے پہلے ہفتے میں سسر صاحب کا ایک خط موصول ہوا، جس میں مرقوم تھا:۔

"بیٹا! افسوس کے ساتھ لکھتا ہوں کہ جمعہ کے دن شام کو تین دن بخار میں مبتلا رہ کر، سرلا کا انتقال ہو گیا۔ اس جوانا مرگ کی بے وقت موت سے ہم لوگ دیوانے ہو گئے ہیں۔ طے کیا ہے کہ کچھ دن کے لئے بنارس چلے جائیں۔ آئندہ اتوار کو آٹھ بجے شب کے ہم لوگ موکاما جنکشن سے گزریں گے، تم اگر چند روز کی رخصت لے کر ہمارے ساتھ چلو تو ہم لوگ بہت ممنون ہوں گے بیٹا! اس رنج وغم کے عالم میں اگر تم ہمارے پاس چند روز رہو گے تو ہمیں بہت تسکین ہو گی۔ اس معاملے میں زیادہ لکھنا فضول ہے۔"

خط پڑھ کر میں ایک سکتے کے عالم میں رہ گیا، دل میں طرح طرح کے وسوسے آنے لگے، بچپن میں ان دونوں بہنوں میں

کتنی باہمی موانست تھی۔ ایک کو بخار آنے پر دوسری کو بھی بخار آجاتا تھا۔ بڑی ہونے پر اتنی موانست تو نہیں تھی، مگر کیا ہوا یہ موت کا معاملہ ہے! اگر میری سوشیلا کی موت ہوجائے۔ . . . میں تو زندہ درگور ہوجاؤں گا۔ اُف! . . . . .‘‘

بڑے دن کی چھٹی ہونے میں ابھی دیر تھی، کچہری جاکر میں نے جج صاحب سے استدعا کی کہ پیر کے دن سے بڑے دن کی چھٹی شروع ہونے تک مجھے رخصت مرحمت فرمائی جائے۔ رخصت منظور ہوگئی۔ میں نے سسر صاحب کو تار دے دیا۔

مقررہ دن موکاما جنکشن پر سسر صاحب سے ملاقات ہوئی۔ وہ ایک سکینڈ کلاس کا کمرہ ریزرو کرکے جارہے تھے۔ میں بھی اسی کمرے میں بیٹھ گیا۔ ساس مجھے دیکھ کر آنکھیں ساری کے پلو میں چھپا کر آہ وزاری کرنے لگیں، سوشیلا بھی رو رہی تھی، مجھے خیال آیا کہ اس کا ہاتھ تھام کر اسے ڈھارس بندھاؤں۔ اس کے گوہریں آنسو پونچھ دوں، مگر ساس سسر کے روبرو یہ محال تھا۔ سسر صاحب آنکھیں صاف کرکے سرلا کی بیماری اور اس کے علاج کا ذکر فرمانے لگے۔

دانا پور اسٹیشن پر پوری مٹھائی خریدی گئی، سسر صاحب نے کہا ــــ بیٹی سوشیلا! دیکھو تو ڈبیا میں پان ہیں یا نہیں، نہ ہوں تو خرید لیں۔

سوشیلا نے اُٹھ کر ڈبیا کھولی۔ والد صاحب کو دکھائی کہ اس میں پان نہیں تھے۔ پان کے بیڑے خرید کر ڈبیا میں بھر لئے گئے۔

ساس نے دو پتوں پر ہم لوگوں کو پوری مٹھائی پیش کی اور بولیں ــــ سوشیلا ان کو دو گلاس پانی دو بیٹی؛ سوشیلا نے اُٹھ کر دو گلاس پانی میرے اور سسر صاحب کے سامنے رکھ دیا۔ ہم لوگوں نے کھانا کھایا۔ ہاتھ دھوکر پان چباتے چباتے میں باہر کی جانب نظر کئے بیٹھا رہا۔ ساس اور سسر کبھی کبھی لمبے سانس لے رہے تھے، سوشیلا اب نہیں رو رہی تھی۔ ایک لمحے کے لئے ہی آنکھیں چار ہوں بدیں خیال میں کبھی کبھی اس کی جانب تاک لیتا تھا۔ مگر وہ بدن سمٹائے ہوئے نیچی گردن کئے بیٹھی ہوئی تھی۔

آرہ اسٹیشن پر ٹرین رُکی تو میں نے سسر صاحب سے کہا ــــ ’’میں اب اس کمرے میں سونے کے لئے جارہا ہوں‘‘ اور اپنا بستر کا بنڈل لے کر چلا گیا۔

(۵)

بنارس پہنچ کر ایک پنڈے کے مکان پر ٹھہرے۔ خیال تھا کہ دو ایک روز توقف کرکے کوئی مکان تلاش کریں اور کرائے پر لے لیں گے۔ مکان پر سامان رکھ کر گنگا اشنان کرنے اور معابد کی زیارت کرنے لگے۔ واپس آکر کھانا کھاتے پیتے شام ہوگئی سسر صاحب اور میں ایک کمرے میں سوئے، ساس اور سوشیلا دوسرے کمرے میں۔

رات کو ہم لوگوں نے صرف مٹھائی ہی کھائی، سسر صاحب مجھ سے باتیں کرنے لگے، میں بار بار گھڑی دیکھتا تھا۔ میں

سوچ رہا تھا کہ اب سسر صاحب کچھ دیر کے لئے باہر چلے جائیں گے اور میری سوشیلا میرے کمرے میں آئے گی۔ رات دن ایک ساتھ رہنے پر بھی ہم لوگ باہم گفت گو نہ کر سکے تھے، میری آنکھیں اس کی آنکھوں سے ملتے ہی وہ نظریں نیچی کر لیتی تھی۔ سوشیلا کو اپنی آغوش میں لے کر اس کی پیشانی کو بوسہ دینے کی خواہش نے مجھے بے قرار کر دیا تھا۔

رات کے جب دس بجے تو ساس اندر آ کر بولیں ـــ اب آپ لوگ کمرے کا دروازہ بند کر کے سو جائیے۔

سسر صاحب بولے ـــ تم لوگ بھی سو جاؤ رات بہت ہو گئی ہے۔

ساس نے پوچھا ـــ مکان ملا؟

سسر نے جواب دیا ـــ ہاں پنڈا جی کہہ رہے ہیں کہ دو تین اچھے مکان خالی ہیں، کل صبح دکھا دیں گے۔ پھر جو مکان ہم لوگوں کو پسند آئے . . . . "

"اچھا" کہکر ساس چلی گئیں، سسر صاحب نے اُٹھ کر دروازہ بند کر لیا۔

میں مُنہ پھیر کر چپ چاپ لیٹا رہا۔ دل ہی دل میں کُڑھ رہا تھا۔ تھوڑی دیر کے بعد سسر صاحب خرّاٹے لینے لگے مگر مجھے بہت دیر تک نیند نہ آئی۔ آخر کار میں بھی کسی طرح اپنے دل کو سمجھا کر سو گیا۔

دوسرے دن صبح ہاتھ مُنہ دھو کر پنڈا جی کے ساتھ مکان کی تلاش میں ہم لوگ روانہ ہوئے۔ کچھا میں ایک مکان تھا، اسے ہم لوگوں نے پسند کیا، پنڈا نے دو ملازم بھی دینے کا وعدہ کیا۔

دوپہر کو کھانا کھانے کے بعد ہم لوگ نئے مکان میں اُٹھ گئے، بہت دنوں کے بعد آج سوشیلا سے باتیں کرنے کا موقع نصیب ہوگا یہ سوچ کر میری طبیعت بہت مسرور ہو رہی تھی۔

رات کو شہر کی سیر سے فارغ ہو کر جب ہم واپس آئے، تو نو بج گئے تھے۔ کھانا کھاتے پیتے دس بج گئے۔ بہت بے تابی سے میں اپنے کمرے میں سوشیلا کا انتظار کرنے لگا۔

کچھ دیر بعد سوشیلا آئی اور اس نے اندر سے دروازہ بند کر لیا۔ کسی غریب کو ناگہاں کثیر دولت مل جانے پر جو خوشی ہوتی ہے وہی حال میرا تھا۔

اتفاقاً میرے مُنہ سے وہی پرانا مذاقیہ جملہ نکل گیا ـــ "تم سوشیلا ہو یا سرلا؟"

بے ساختہ مُنہ سے نکل گیا لیکن مجھے بڑی ندامت محسوس ہونے لگی۔ یہ کونسا مذاق کا محل تھا؟ اس بے چاری کی بہن ابھی مری ہے!

چارپائی پر میرا بستر تھا مگر سوشیلا میرے بستر پر نہ آئی۔

اس کی آنکھیں ڈبڈبائی ہوئی تھیں اور وہ دور کھڑی تھی، جب میں نے بہت اصرار کیا تو وہ ایک کرسی پر بیٹھ گئی جو پاس ہی رکھی تھی۔ میں نے کہا ـــــ سوشیلا پیاری! میں معافی چاہتا ہوں۔ سرلا اب نہیں ہے۔ میں نے تمہیں ناحق صدمہ پہنچایا، مجھے اب اس قسم کا مذاق نہیں کرنا چاہئے۔

یہ کہتے کہتے میں نے اس کو پکڑ کر بستر پر بٹھانے کے لئے ہاتھ بڑھایا۔

سوشیلا چونک کر اُٹھ کھڑی ہوئی اور ذرا دور ہٹ کر کھڑی ہوگئی اور کہنے لگی ـــــ "مجھے مت چھونا"

میں یہ دیکھ کر حیران رہ گیا اور پوچھا ـــــ کیوں تم مجھے چھونے کو کیوں منع کر رہی ہو؟

اس نے کہا ـــــ میری طرف خوب غور سے دیکھ لو کیا میں تمہاری سوشیلا ہوں؟

اس کے سنجیدہ لہجے کو دیکھ کر میرا کلیجہ دھڑکنے لگا۔ میں بولا ـــــ ہاں تم ہی سوشیلا ہو!

اس نے کہا ـــــ نہیں میں تمہاری سوشیلا نہیں ہوں، تمہاری سوشیلا تو ویزاگاپٹم کے مقام والٹیر میں جلا دی گئی!

اتنا کہہ کر وہ آنچل سے آنسو پونچھنے لگی۔

میرے ہاتھوں کے طوطے اُڑ گئے: دنیا میری نگاہوں میں گردش کرتی ہوئی دکھائی دی۔ میرا جسم، میرے جسم کا رواں رواں لرز اُٹھا، اپنے دونو ہاتھوں سے آنکھیں بند کرلیں، میں خدا کو یاد کرنے لگا، مجھ سے بیٹھا نہیں گیا، میں لیٹ گیا، پانچ منٹ تک میں بے ہوش سا رہا، اس کے بعد آنکھیں کھولیں، میں ٹکٹکی باندھے اس کو تکنے لگا مگر وہ سوشیلا کے علاوہ اور کوئی نہیں ہے یہی مجھے خیال ہونے لگا۔ اور کوئی اس کی غلط بیانی کو باور کرے مگر میں تو چھ برس اس کے ساتھ رہا ہوں، بھلا میں کیسے تسلیم کرسکتا ہوں کہ وہ سوشیلا نہیں ہے؛ میں سوشیلا کو اچھی طرح جانتا ہوں، میں نے کہا ـــــ "سوشیلا تم کیسا فضول مذاق کر رہی ہو؟"

وہ بولی ـــــ مذاق نہیں ہے سوشیلا سچ مچ میں مرگئی ہے۔

میں نے کہا ـــــ مگر سسر صاحب نے تو لکھا تھا کہ سرلا مرگئی ہے۔

وہ کہنے لگی ـــــ اباجان کو ہوش کہاں تھا؛

میں نے کہا ـــــ کیا کہہ رہی ہو؟

وہ بولی ـــــ جو سچ ہے وہی کہہ رہی ہوں، سوشیلا کے مرجانے کے دوسرے دن اباجان نے اماں سے کہا ـــــ "ہم لوگوں کو یہاں کوئی پہچانتا نہیں ہے، سوشیلا نہیں مری سرلا مری ہے، اس عمر میں سرلا کا رنڈاپا مجھ سے نہیں دیکھا جاتا، دن اور رات میرا کلیجہ جل کر خاک ہو رہا ہے، آج سے وہ سرلا نہیں ہے سوشیلا ہے وہ اب اپنے شوہر کے پاس رہے!"

میں خواب دیکھ رہا ہوں یا بیدار ہوں یہ میری سمجھ میں نہ آیا۔ میں نے پوچھا ـــــ پھر اماں نے کیا کہا؟

اماں نے کہا ـــــ یہ بھی کہیں ممکن ہے، سرلا سوشیلا بن کر شوہر کے پاس رہیگی! داماد کیا یہ دھوکا نہیں معلوم کر سکیگا؟ اور فرض کرو داماد کو پتہ نہ لگے۔ نہ سہی، مگر اوپر ایشور تو ہے، وہ تو سب جانتا ہے، اسے کیسے دھوکا دو گے؟ اس فانی دنیا میں چند روز کے لئے سرلا سکھ سے رہ لے گی مگر عاقبت میں؟ ...... " یہ کہہ کر سرلا چپ ہو گئی۔

میں بھی کچھ دیر تک خاموش رہ کر معاملے کو اچھی طرح سمجھنے کی کوشش کرنے لگا۔

پھر میں نے پوچھا ـــــ پھر کیا باتیں ہوئیں؟

وہ بولی ـــــ پھر ابا جان نے کہا میں عاقبت کا قائل نہیں ہوں، ماں بولیں ـــــ نہ قائل ہو مگر انسان اور انسان کے مابین صداقت شعاری کے تو قائل ہو، ایمانداری اور بے ایمانی کے فرق و امتیاز کو تو مانتے ہو؟ والد صاحب نے کہا ـــ یہ میں مانتا ہوں۔ آخر میں ان دونوں کی یہ رائے قرار پائی کہ عورت مرنے پر چھوٹی سالی سے لوگ شادی کرتے ہیں، بنارس میں بیوہ عورتوں کا شیو بیاہ ہوتا ہے یہ تمہیں راضی کر کے تم سے میرا شیو بیاہ کرانے ہی کے لئے والد صاحب یہاں آئے ہیں اور تمہیں بھی بلایا ہے، اب تمہاری کیا رائے ہے، معلوم کرنے کے لئے انہوں نے تمہاری خدمت میں بھیجا ہے۔"

میں کچھ جواب نہ دے سکا، آنکھیں بند کئے پڑا رہا۔ "یہ کون ہے؟ میں کس سے باتیں کر رہا ہوں، کون کہتا ہے کہ یہ سوشیلا نہیں ہے؟ سوشیلا اور سرلا ان میں سے یہ کون ہے؟ فرق ہی کیا ہے؟ یہ تو بعینہٖ میری سوشیلا کی طرح باتیں کر رہی ہے؟"

اگر یہ نہ کہتی کہ میں سرلا ہوں تو میں اسے سوشیلا ہی سمجھ کر گلے سے لگاتا، میں نے آنکھیں کھولیں، سرلا اسی طرح سراپا انتظار تھی۔

میں نے کہا ـــ اچھا تمہاری کیا رائے ہے؟

وہ بولی ـــ "میں نہیں جانتی" پھر منہ پھیر کر رونے لگی، تھوڑی دیر کے بعد اٹھ کر چلی گئی۔

\+ + + + + + + + + + + + + + + + + + + + +

ایک ہفتے کے بعد میرا سرلا کے ساتھ عقدِ ثانی ہو گیا۔

جب ملاقات کی پہلی رات آئی تو سرلا نے کہا ـ "یاد ہے تم سے شادی کرنے کے لئے ہم دونوں بہنیں خوب روئی تھیں تو تم نے کیا کہا تھا؟"

میں بولا ـــــ ہاں یاد ہے، میں نے کہا تھا روز مت میں تم دونوں سے شادی کروں گا!"

سرلا کہنے لگی ـــــ آخر تم نے یہی کیا۔

سرلا کا نام اس دُنیا سے معدوم ہو چکا جس سے میں نے عقد کیا وہ سوسائٹی میں سوشیلا سمجھی جاتی ہے۔

ـــــــــــــــــ

حسن عزیز جاوید

# غزل

کیا خبر، اصلِ دوسرا کیا ہے
روح ہے یا کہ مادہ۔ کیا ہے

اب ہمیں علم ہے، خدا کیا ہے
اب ہمیں خوفِ ماسوا کیا ہے

اب ہم آگاہ ہیں، بقا کیا ہے
اب ہمیں خطرۂ فنا کیا ہے

کوششِ جورِ ناروا تو درست
حاصلِ جورِ ناروا کیا ہے

شکوۂ عادتِ جفا تو صحیح
چارۂ عادتِ جفا کیا ہے

شوقِ اظہارِ مدعا برحق
مشکلِ اظہارِ مدعا کیا ہے

دل کی تخریب چاہنے والو!
دل کی تخریب میں مزا کیا ہے

پرسشِ حاجتِ گدا فرما
ناقدِ حالتِ گدا کیا ہے

دردِ بیمار کا مداوا کر
شکلِ بیمار دیکھتا کیا ہے

کون اُس یارِ آشنا سے کہے
حالتِ یارِ آشنا کیا ہے

احتجاجِ سزا سے کیا حاصل
جانتا ہوں، مری خطا کیا ہے

بندگانِ بتانِ کافر کو
کون سمجھا سکے، خدا کیا ہے

کل وہ اُلفت تھی، آج یہ نفرت
ابتدا کیا تھی، انتہا کیا ہے

زاہدو! ذکرِ شاہد و مے بھی
ناروا ہے، تو پھر روا کیا ہے

کس طرح نفیِ ماسوا نہ کروں
دہر میں اِک ترے سوا کیا ہے

ہم خبر ہی سہی، مگر یہ بتاؤ
ہم خبر ہیں تو مبتدا کیا ہے

میں مکاں کا نہ لامکاں کا مکیں
کیا بتاؤں، مرا پتا کیا ہے

اب یہ کس کو خبر، مرا رہبر
راہزن ہے کہ رہنما کیا ہے

اعتبارات کو اہم نہ سمجھ
اعتبارات میں دھرا کیا ہے

آج کل کے امیر کیا جانیں
ہم فقیروں کا مرتبا کیا ہے

اے شہِ بے نوا نواز، نہ پوچھ
حالِ آزادِ بے نوا کیا ہے

حکیم آزاد انصاری

# آسٹریا کا موجودہ انقلاب

جب ڈولفس نے آسٹریا کی عنانِ حکومت ہاتھ میں لی تو اس نے آسٹریا کے استقلال و آزادی کے لئے لڑنا شروع کیا لیکن آسٹریائی نازی جن کا منتہائے مقصود یہ تھا کہ آسٹریا جرمنی کے زیرِ سایہ رہے ہمیشہ اس میں سدِ راہ ثابت ہوتے رہے۔ جب آسٹریائی نازیوں نے معاملہ کو برعکس پایا تو انہوں نے علمِ بغاوت بلند کر دیا اور ڈولفس کو موت کے گھاٹ اس خیال کے تحت اُتار دیا کہ اس کا خاتمہ ان کے مقاصد کو عملی جامہ پہنانے میں سہولت پیدا کرے گا۔ ذیل میں ہم نہایت اختصار کے ساتھ ان تحریکات اور جماعتوں کا ذکر کرتے ہیں جو آسٹریائی نازی بغاوت میں ممد و معاون ثابت ہوتی رہیں اور ساتھ ہی ساتھ واقعات و حالات پر روشنی ڈالتے ہوئے اس امر کو واضح کریں گے کہ کس طرح اُنہوں نے آسٹریا کی آزادی میں روڑے اٹکانے شروع کئے۔

جب کوئی رہنما اپنے ملک کی آزادی کے لئے لڑنا شروع کرتا ہے تو مخالف قوتیں ظہور میں آ کر اس کی راہ میں ہر طریقہ سے روڑے اٹکاتی رہتی ہیں اور اس کے لئے مختلف جماعتیں بھی تشکیل پاتی ہیں۔ ان حالات کی روشنی میں جب ہم آسٹریا پر نظر دوڑاتے ہیں تو یہی صورت دکھائی دیتی ہے۔ جب ڈولفس نے آسٹریائی آزادی کی آواز کو بلند کرنا شروع کیا تو سب سے پہلے نازیوں نے اس کے خلاف احتجاج کیا۔ اس لئے کہ ہر ہٹلر آسٹریا پر اپنا اقتدار جمانا چاہتا ہے۔ چنانچہ میونخ میں آسٹریا کے خلاف جو سازش کی گئی اس سے متذکرہ بیان کی حرف بحرف تصدیق ہوتی ہے۔ نازیوں کے احتجاج نے دوسری جماعتوں کو بھی اُبھرنے کا موقع دیا۔ اب ہر جماعت حکومت کے سامنے اپنے مدون کردہ دستورِ حکومت کا خاکہ پیش کرنے کی جسارت کرنے لگی۔ اجتماعیین جمہوری اصول پر حکومت کو چلانے کے حامی تھے۔ کہا جاتا ہے کہ ایک تہائی آبادی اس طرزِ حکومت کی تائید میں تھی۔ علاوہ ازیں آزاد عاقلین اور عیسائی اجتماعی جماعت بھی بڑی حد تک اسی طرزِ حکومت کی طرفدار تھی۔ اس کے برعکس ہیم وہر فاسطی طرزِ حکومت پر زور دیتے تھے۔ لینڈ بنڈ ایک حد تک قدیم پارلیمانی طرزِ حکومت کے حامی تھے۔ اس کے علاوہ ایک جماعت ایسی بھی تھی جو سوئٹزر کے جمہوری طرزِ حکومت کو پسند کرتی تھی جس کے بانی ڈاکٹر اینڈر تھے جو اس وقت ورنبہرگ کے گورنر ہونے کے علاوہ ڈولفس کے دستِ راست سمجھے جاتے تھے۔ جب آسٹریا کی مختلف جماعتوں نے اپنے مدون کردہ طرزِ حکومت کو پیش کرنا شروع کیا تو آپس میں رقابت و عداوت کی آگ بھڑکنے لگی۔ چنانچہ اجتماعیین، ہیم وہر اور کیتھولک کے سخت مخالف ہوگئے۔ یہاں اس امر کا تذکرہ بیجا نہ ہوگا کہ اوّل اوّل ڈولفس عیسائی اجتماعی جماعت کے علاوہ لینڈ بنڈ کا بھی زیادہ حامی تھا چنانچہ اس نے لینڈ بنڈ کے رہنما ہر ونیکر کو نائب چانسلر بنا دیا تھا جو اس ممتاز عہدہ پر

گزشتہ ستمبر تک فائز رہے تھے لیکن بعد میں ڈولفس ہیم وہر کا طرفدار ہوگیا جس کی وجہ سے ہر ڈیکلر کی جگہ ہیم وہر کے راہنما میجر فی نے لے لی۔ جب میجر فی اس ممتاز عہدہ سے سرفراز کئے گئے تو انہوں نے اپنی کارستانیوں اور ریشہ دوانیوں سے مخالف جماعتوں کو پریشان کرنا شروع کر دیا۔ جب مخالف جماعتوں نے اس امر پر غور کیا کہ ڈولفس خود ہیم وہر کا طرفدار ہوگیا ہے تو انہوں نے کھلم کھلا حکومت کی مخالفت کرنا شروع کر دی۔ اس کے بعد ان مخالف جماعتوں نے سوچا کہ اگر وہ آسٹریائی نازی جماعت میں شامل ہو جائیں تو حکومت کے خلاف سازش کرنے کا کافی موقع نصیب ہوتا ہے۔ (یہاں قارئین کرام پر اس امر کی وضاحت ضروری ہے کہ ہیم وہر اور آسٹریائی نازی جماعت ایک دوسرے کے سخت مخالف ہیں اس لئے کہ اوّل الذکر کا منشا فاسطی حکومت کی بنا ڈالنا ہے اور ثانی الذکر کا مطمح نظر نازی تحریک کی اشاعت ہے۔ اور یہ ظاہر ہے کہ یہ دونوں تحریکات بالمنا ایک دوسرے کی سخت مخالف ہیں۔ چنانچہ سیاسیات حاضرہ کا مطالعہ کرنے والے اصحاب جانتے ہوں گے کہ ہر ہٹلر کے علاوہ مسولینی بھی آسٹریا پر اپنی حریصانہ نظر لگائے ہوئے ہے۔ اگرچہ بظاہر مسولینی اپنے آپ کو آسٹریا کا حلیف اور اس کی آزادی کا حامی بتلاتا ہے)۔

سب سے پہلے لینڈ بنڈ نے نازی تحریک کی اشاعت میں دستِ تعاون دراز کرنا شروع کیا اس کے بعد اجتماعئین اور کمیونسٹ بھی اس تحریک کی اشاعت میں ہاتھ بٹانے لگے۔ ان تمام مخالف جماعتوں میں اجتماعئین کو خاص اہمیت حاصل ہوگئی۔ اس جماعت کو ہیم وہر کے بالمقابل اس درجہ مقبولیت حاصل ہوگئی کہ مختلف جماعتوں کے علاوہ مشہور اشخاص بھی اس کے طرفدار ہونے لگے۔ اب یہاں سے ہیم وہر اور اجتماعئین میں جھڑپ ہونے لگی۔ بالخصوص ماہ فروری اور اس کے بعد سے۔ ماہِ فروری میں جو سانحۂ کبریٰ پیش آیا اس کی وجہ سے اکثر مزدوروں کو ویانا سے باہر چلا جانا پڑا۔ وجہ یہ تھی کہ میجر فی نے برسرِ حکومت آتے ہی حکومت کے سامنے چند ایسے مطالبات پیش کئے جن کا قبول کرنا عامۃ الناس اور بالخصوص مزدوروں کے مفاد کو سخت نقصان پہنچانے کے مساوی تھا۔

ان مطالبات کے سنتے ہی مزدوروں اور بالخصوص نازیوں نے احتجاج کرنا شروع کیا۔ اس وقت نازیوں نے اپنے آپ کو اس درجہ منظم کر لیا تھا کہ ان کا ہلکا سا اشارہ بھی حکومت کا تختہ اُلٹ دینے کے لئے کافی تھا۔ ادھر ہیم وہر نے حکومت کو یہ دھمکی دینی شروع کی کہ اگر وہ ان کے پیش کردہ مطالبات کو قبول نہیں کرے گی تو وہ حکومت کا ساتھ چھوڑ دیں گے۔ انہی وجوہ کی بنا پر ملک میں خانہ جنگی کا آغاز ہوگیا۔ کہا جاتا ہے کہ اس ماہ میں ہیم وہر نے مزدوروں کو طرح طرح سے تنگ کرنا شروع کر دیا تھا جس کی بنا پر وہ سابق سے زیادہ حکومت سے بدظن ہو کر اجتماعئین اور نازیوں میں جا ملے۔ نازیوں کو مزدوروں کی حمایت اس وجہ سے بھی حاصل ہوگئی کہ انہوں نے اس پُر آشوب زمانہ میں تباہ حال مزدوروں کی ہر طرح سے مدد کی۔ یہاں یہ کہنا بھی ازبس ضروری ہے کہ اس خانہ جنگی میں اکثر اجتماعئین تباہی کے انتہائی درجہ تک پہنچ چکے تھے۔ اس وقت ان کی امداد صرف نازیوں نے کی۔ اس وجہ سے اجتماعئین نازی تحریک کے سابق سے زیادہ حامی و طرفدار ہوگئے۔ جب ان سب نے مل کر حکومت کے خلاف مظاہرے کرنے شروع کئے تو میجر فی (جو اس وقت ڈولفس کے

دستِ راست تھے) ان پر طرح طرح کے مظالم ڈھانے لگے۔ اکثر آسٹریائی نازیوں کی جائدادیں ضبط کر لی گئیں۔ ویانا کے لارڈ میئر کارل سیٹز کو (جنہوں نے اجتماعیین میں کافی مقبولیت حاصل کی تھی) بغاوت کے جھوٹے الزام میں گرفتار کر لیا گیا۔ ہزارہا مزدوروں کو موت کے گھاٹ اُتار کر ان کے بچوں اور بیویوں کے ساتھ ناقابلِ بیان مظالم کئے گئے۔ کئی بے گناہ اجتماعی رہنما گرفتار کئے گئے جس کے بعد جیلخانوں میں ان سے طرح طرح کی بدسلوکیاں کی گئیں۔ جب باہر کے پریس ان مظالم پر مقالات لکھنے لگے اور حکومت کے طرزِ عمل کو مطعون کیا گیا تو میجر فی نے اپنے دامن کو بدنامی کے دھبے سے پاک کرنے کی خاطر باہر کے پریس کو یہ یقین دلانا شروع کیا کہ ان سب سازشوں اور خانہ جنگیوں کے بانی اجتماعیین ہیں، لیکن باہر کے پریس نے میجر فی کے اس بیان پر اس لئے اعتماد نہ کیا کہ ان کو ۱۹۲۷ء کی وہ خانہ جنگی بخوبی یاد تھی جب کہ سٹینر اور دیگر اجتماعی رہنماؤں نے بجائے خانہ جنگی میں شرکت کرنے کے عوام کو دلاسا دینے میں کافی حصہ لیا تھا۔ علاوہ ازیں یہ امر خود قابلِ غور ہے کہ ہیم وہر جب عالمِ طفولیت میں تھے تو اجتماعیین کو ان پر قابو پانے کے پورے مواقع حاصل تھے لیکن انہوں نے ایسا طرزِ عمل اختیار نہیں کیا۔ آسٹریا کی سیاسیات کا مطالعہ کرنے سے یہ امر مترشح ہوتا ہے کہ بغاوت کے ابتدائی زمانہ میں اجتماعیین نے ڈولفس کو ہر طرح سے سمجھایا اور ایک معتدل پالیسی اختیار کرنے کی ہدایت بھی کی لیکن نتیجہ کچھ نہ نکلا اس لئے کہ ڈولفس خود میجر فی کے پنجہ میں گرفتار ہو چکا تھا اور وہ بغیر میجر فی کی رضامندی کے کوئی کام سرانجام نہ دے سکتا تھا۔ جب اجتماعیین نے معاملہ کو برعکس پایا تو اُنہوں نے مجبوراً عامۃ الناس کی فلاح و بہبود کی خاطر علمِ بغاوت بلند کر دیا۔ ان تمام واقعات سے ظاہر ہوتا ہے کہ اجتماعیین کا اس میں کوئی قصور نہ تھا۔ ان سیاسی پیچیدگیوں کو سمجھنے کے لئے اس امر کا تذکرہ بھی ازبس ضروری ہے کہ ڈولفس ہیم وہر کے علاوہ کیتھولک کا بھی طرفدار ہو گیا تھا۔ چنانچہ اس نے کیتھولک فرقہ کے رہنما کارل فنٹر کو ویانا کا نائب میئر مقرر کر دیا۔ اس تقرر کے خلاف آسٹریا کے اخبارات نے احتجاج کیا اس لئے کہ ونٹر درحقیقت مارکسین تھا جو بظاہر تو حکومت کا طرفدار تھا لیکن بہ باطن اس کا سخت مخالف۔ بالخصوص اجتماعیین نے اس تقرر کو نگاہِ نفرت سے اس لئے دیکھا کہ ونٹر اس جماعت کو جڑ سے اُکھاڑ دینے پر تلا ہوا تھا۔ اس تقرر کی وجہ سے آتشِ بغاوت پہلے سے زیادہ بھڑکنے لگی۔ ازاں بعد جب پہلی مئی کو ڈولفس نے اپنے مدون کردہ طرزِ حکومت کا خاکہ عوام کے آگے پیش کیا تو اس پر ہر جماعت نے اظہارِ نفرت کیا یہاں تک کہ ڈولفس کے حامی فرقہ کیتھولک نے بھی شدت سے اس کے خلاف زہر اُگلنا شروع کر دیا۔ اس کے بعد جب ڈولفس نے دیکھا کہ سوائے ہیم وہر کے بقیہ تمام جماعتیں اس کی مخالفت پر کمر باندھے ہوئے ہیں اور ان کی مجموعی قوت محض اس لئے اپنا زور دکھا رہی ہے کہ وہ (یعنی ڈولفس) ہیم وہر کا حد سے زیادہ طرفدار ہو گیا ہے تو اس نے ہیپسبرگ کی واپسی پر زور دینا شروع کیا۔ ماہرینِ سیاسیات جانتے ہونگے کہ ہیپسبرگ کی واپسی ہیم وہر کے لئے پیغامِ موت سے کم نہ تھی۔ اولاً ہیم وہر نے ڈولفس کو دھمکی دینا شروع کی کہ اگر وہ ہیپسبرگ کی واپسی پر زور دے گا تو وہ (یعنی ہیم وہر) نازیوں سے جا ملیں گے۔ چند دنوں تک ہیم وہر نے توقف کیا لیکن معاملہ کو

برعکس دیکھ کر انہوں نے نازیوں کے ساتھ میل جول شروع کر دیا اور اب وہ نازیوں کی شرکت میں حکومت کے خلاف خفیہ سازشیں کرنے لگے اس طرح نازی تحریک کو ہر جانب سے تقویت حاصل ہو گئی جو بالآخر ڈولفس کے قتل پر منتج ہوئی۔

ہم نے مختصراً ان امور کو بیان کر دیا ہے جو آسٹریائی نازی بغاوت میں ممد و معاون ثابت ہوتے رہے۔ متذکرہ حالات کا مطالعہ کرنے کے بعد بغیر کسی پس و پیش کے یہ کہا جا سکتا ہے کہ اگر ڈولفس ہیم وہر کی حد سے زیادہ طرفداری نہ کرتے تو ان کا قتل بھی وقوع میں نہ آتا اس لئے کہ ہیم وہر سے غیر جانبداری اختیار کرنے پر دیگر جماعتوں کی تائید بھی ڈولفس کو حاصل رہتی جس کی وجہ سے نازی تحریک کی اشاعت کلیۃً ختم ہو جاتی اور اس طرح انقلاب کے رونما ہونے کی نوبت ہی نہ آتی۔ خیر جو ہونا تھا سو ہوا۔ اب ہمیں موجودہ حالات کو پیش نظر رکھ کر اس امر پر غور کرنا ہے کہ آسٹریا آئندہ کس دور سے گزرنے والا ہے۔ ڈولفس کے قتل کے بعد جو نئی کابینہ متشکل ہوئی وہ حسب ذیل ہے:-

(۱) ڈاکٹر شوش نگ۔ چانسلر جن کے ذمہ محکمہ دفاع اور تعلیمات ہے۔

(۲) شہزادہ اشٹاہیمبرگ۔ نائب چانسلر جن کے ذمہ محکمہ حفاظت ہے۔

(۳) میجر فی۔ وزیر داخلہ۔

(۴) بیرو الڈان ایگ۔ وزیر خارجہ۔

(۵) ڈاکٹر برش۔ وزیر مالیہ۔

متذکرہ کابینہ کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ داخلہ، خارجہ اور حفاظت جیسے اہم شعبے ابھی ہیم وہر کے قبضے میں ہیں۔ یہ تو آسٹریا کی حالت ہے۔ ذرا جرمنی پر نظر دوڑائیے۔ فان ہنڈنبرگ کی وفات کے بعد ہر ہٹلر چانسلر کے علاوہ پریزیڈنٹ بھی ہو چکے ہیں جس کی بنا پر فوج کی باگ بھی ان ہی کے ہاتھ میں رہے گی۔ اب قارئین کرام ان امور سے خود اندازہ لگالیں کہ آسٹریا کی آزادی معرض خطر میں ہے یا نہیں؟

عبدالقادر جیلانی بی۔ اے (عثمانیہ)

حیدرآباد دکن

*

# خمستاں کے غیر مطبوعہ اوراق

## موت وحیات

یہ کائنات ہے یا بحرِ زندگانی ہے
یہ انقلاب نہیں، موج کی روانی ہے

ازل سے لیکے ابد تک رواں ہے بحرِ حیات
کہاں ہے نقشِ عدم! جاوداں ہے بحرِ حیات

ہم اس کی سطح پہ مثلِ حباب ہیں گویا
خود اپنی ہستی کے رُخ پر نقاب ہیں گویا

مگر حباب یہ بن بن کے مِٹتے رہتے ہیں
اُتر کے دوش سے موجوں کیساتھ بہتے ہیں

یہی ہے نکتۂ موت وحیات اے ہمدم!
یہی ہے کون وفساد اور یہی وجود وعدم

رواں دواں ہے یہ طوفانِ اضطرابِ حیات
حباب کو ہے مگر کاوشِ حیات وممات

اثر صہبائی

# پھولوں کا رقص

ننھی فیروزہ کہنے لگی" افسوس! افسوس! میرے پھول اب بالکل ہی مرگئے ہیں۔ کل شام بیچارے کتنے خوبصورت نظر آتے تھے۔ آج ان کی تمام پتیوں نے کملا کر گردنیں نیچی کرلی ہیں"۔

طالب علم قریب ہی صوفے پر بیٹھا تھا۔ ننھی فیروزہ کو اس سے بہت دلچسپی تھی کیونکہ وہ غضب کی دلچسپ کہانیاں سُنا سکتا تھا اور خوبصورت ترین رنگین تصویریں کہیں سے کاٹ کاٹ کر لایا کرتا تھا۔ کہیں عورتوں کے رقص کی تصویریں ہوتیں، کہیں پھولوں کی اور کہیں ایسے قلعوں کی جن کے دروازے بھی کھل سکتے۔ الغرض وہ نہایت ہی خوش وخرم لڑکا تھا۔

فیروزہ اپنے مرجھائے ہوئے پھولوں کے گلدستے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے بولی" انہیں کیا ہوگیا ہے، آج کیوں یہ اتنے کملا گئے ہیں؟"

طالب علم کہنے لگا" ہیں! تم نہیں جانتیں انہیں کیا ہوا ہے؟ کل تمام شب پھول رقص کی محفل میں شریک رہے ہیں، کوئی حیرانی کی بات نہیں جو یہ سر جھکا کر مزے سے اُونگھ رہے ہیں"۔

ننھی فیروزہ چلّا کر کہنے لگی" لیکن پھول تو نہیں رقص کرسکتے نا؟"

"واہ! کیوں نہیں؟ جب اندھیرا چھا جاتا ہے اور ہر کوئی پڑا سوتا ہے تو یہ خوش ہو ہو کر ادھر ادھر خوب رقص کرنا شروع کردیتے ہیں۔ تقریباً ہر رات پھولوں کے رقص کی محفل ہوتی ہے"۔

"کیا لڑکیاں بھی ان محفلوں میں شریک ہوسکتی ہیں؟"

"ہاں۔ وادی کے پھولوں کی لڑکیاں برابر وہاں آتی ہیں"۔

"خوبصورت پھول کہاں رقص کرتے ہیں؟"

"کیا تم نے اکثر ہی شہر کے بڑے دروازے سے باہر ایک وسیع قلعہ نہیں دیکھا جہاں خوبصورت باغ میں ہر سمت پھول ہی پھول نظر آتے ہیں؟ کیا تم نے راج ہنسوں کو جب وہ تمہاری طرف تیر کر آتے ہیں کبھی روٹی نہیں کھلائی؟ سن لو کہ پھولوں کی بڑی بڑی محفلیں وہیں منعقد ہوتی ہیں۔ بیشک میری بات مان لو"۔

فیروزہ کہنے لگی" کل ہی میں اور اماں اس باغ میں گئے تھے لیکن درختوں کے تمام پتے جھڑ گئے تھے اور وہاں ایک بھی

پھول نہ تھا ۔ وہ کہاں گئے ہیں پھر؛ گرمیوں میں بہت نظر آیا کرتے تھے"۔

طالب علم کہنے لگا" وہ تو قلعہ میں ہیں ۔ ادھر بادشاہ اور درباری شہر کو چلے اور اُدھر پھول دوڑ کر باغ سے قلعے میں آ گئے ۔ کبھی دیکھو تو پتہ چلے کہ وہ کس قدر خوش ہوتے ہیں ۔ دو حسین ترین پھول بادشاہ اور ملکہ بن کر ایک تخت پر بیٹھ جاتے ہیں ۔ کچھ طُرّہ دار سُرخ سرخ بانکے پھول صفیں باندھ کر گردنیں جُھکا کر باقاعدہ کھڑے ہو جاتے ہیں ۔ یہ امرائے دربار کہلاتے ہیں ۔ اس کے بعد طرح طرح کے خوبصورت پھول آتے ہیں اور ایک شاندار رقص برپا ہو جاتا ہے ۔ بنفشے کے نیلے پھول اپنے ننھے بحری بھائیوں کی نمائندگی کرتے ہیں اور سنبل اور زعفران سے مل کر جنہیں یہ" نوجوان خواتین" کہتے ہیں خوب رقص کرتے ہیں ۔ سوسن، اسد رُو اور لالہ کے پھول بوڑھی عورتیں ہوتی ہیں جو بیٹھے بیٹھے سب محفل پر ایک نظر رکھتی ہیں کہ کہیں کوئی خرابی واقع تو نہیں ہو گئی اور ہر بات ٹھیک ٹھیک اور نہایت باقاعدگی سے ہو رہی ہے"۔

ننھی فیروزہ نے پوچھا" لیکن وہاں ایسا کوئی نہیں ہوتا جو پھولوں کو پیٹے اور کہے کہ بادشاہ کے قلعے میں کیوں ناچتے ہو"؟

طالب علم نے کہا" کسی کو اس بات کا علم نہیں ۔ رحیل کا بوڑھا داروغہ جو رات کو قلعہ کی حفاظت کرتا ہے کبھی کبھی اندر آتا ہے ۔ اس کے پاس چابیوں کا ایک بڑا سا گچھا ہوتا ہے ۔ جُونہی پھولوں کو چابیوں کی جھنجھناہٹ سنائی دیتی ہے وہ دوڑ کر پردوں کے پیچھے بے حس و حرکت کھڑے ہو جاتے ہیں صرف اپنے سروں کو جھانکنے کے لئے ذرا سا باہر نکالے رکھتے ہیں ۔ بوڑھا داروغہ آتا ہے اور آ کر کہتا ہے" ہیں! مجھے پھولوں کی خوشبو کیوں آ رہی ہے؛ لیکن پھول کہیں نظر نہیں آتے"۔

فیروزہ تالی بجا کر کہنے لگی" آہا! کیسی عجیب بات ہے کیا میں بھی اِن پھولوں کو دیکھ سکوں گی"؟

طالب علم نے کہا" کیوں نہیں ۔ اب کبھی باہر جاؤ گی تو یہ بات یاد رکھنا ۔ کھڑکی میں سے تھوڑا سا جھانک کر دیکھو گی تو تمہیں سب کچھ نظر آ جائے گا ۔ آج میں نے ایسا ہی کیا اور دیکھا کہ نرگس کی ایک پتلی سی زرد کلی ایک صوفے پر بڑے آرام سے بیٹھی ہے وہ شاہی دربار کی ایک" خاتون" تھی"!

فیروزہ کہنے لگی" باغ نباتات کے پھول بھی ان ناچوں میں شریک ہو سکتے ہیں؛ اتنی دُور کے پھول بھی آ جاتے ہیں"؟

"ہاں! جب ان کا جی چاہے! وہ تو بھئی اُڑ سکتے ہیں نا ۔ تم نے دیکھیں نہیں وہ سرخ سرخ، زرد زرد، سفید سفید تتلیاں؛ وہ پھولوں کی ہمشکل ۔ یہ پھول ہی تو تھیں کبھی ۔ یہ پھول درختوں کی ڈالیوں سے جُدا ہو کر فضا میں آ جاتے ہیں اور وہاں ان کی پتیاں خوب پھڑپھڑاتی ہیں جیسے یہ ان کے اُڑنے کے چھوٹے چھوٹے پر ہوں ۔ اگر وہ اپنا فرض اچھی طرح انجام دیں تو انہیں شاخوں پر اپنے گھروں میں چپ چاپ بیٹھے رہنے کی بجائے ادھر اُدھر اُڑتے رہنے کی اجازت مل جاتی ہے اور اسی دوران میں ان کی پتیاں اصلی پروں میں تبدیل ہو جاتی ہیں ۔ ہو سکتا ہے کہ باغ نباتات کے پھول شاہی محل میں کبھی نہ گئے ہوں اور انہیں معلوم نہ

ہو کہ رات کو وہاں کتنی خوشیاں منائی جاتی ہیں اور کیا کیا ہوتا ہے۔ میں تمہیں ایک ترکیب بتاتا ہوں کہ نباتات کا پروفیسر جو یہاں قریب ہی رہتا ہے حیران رہ جائے گا۔ تم تو اُسے جانتی ہی ہو شاید۔ جانتی ہو نا؟ اچھا تو اب کبھی جو تم باغ میں جاؤ ایک پھول سے چپکے سے کہہ آنا کہ قلعہ میں رقص کی ایک بڑی محفل منعقد ہونے والی ہے۔ پھر یہی پھول باقی سب پھولوں کو بھی یہ خبر سُنا دے گا جو جلد از جلد قلعہ میں پہنچنے کی کوشش کریں گے۔ جب پروفیسر باغ میں سیر کرنے آئے گا تو وہاں ایک بھی پھول نہیں ہوگا اور وہ حیران رہ جائیگا کہ اتنے پھول کہاں گئے"۔

"پر ایک پھول دوسرے پھول سے کیسے بات کرے گا؟ پھول تو نہیں بول سکتے نا؟"

"ہاں، ہاں بول تو نہیں سکتے پر اشارے تو کر سکتے ہیں! تم نے اکثر ہی نہیں دیکھا کہ جب ہوا چلتی ہے تو وہ ایک دوسرے کی طرف سر ہلاتے ہیں اور اپنی خوبصورت پتیوں سے سرسراہٹ کی آواز نکالتے ہیں؟"

فیروزہ کہنے لگی" پر اشارے پروفیسر کی سمجھ میں آجاتے ہیں؟"

"ہاں ہاں کیوں نہیں۔ ایک صبح وہ باغ کو گیا۔ ایک گڑہل کا پھول سُرخ سُرخ گلنار کی طرف اشارے کر رہا تھا۔ گلنار ایک خوبصورت دوشیزہ تھی۔ وہ اس سے کہہ رہا تھا "تم بہت حسین ہو۔ مجھے تم سے محبت ہے"۔ پروفیسر دل میں کہنے لگا۔ یہ کیا نامعقول باتیں کر رہا ہے۔ اور اس نے اُسے چُپ کرانے کے لئے ایک چپت لگایا۔ پھول کو بھی غصہ آگیا اس نے بھی اپنے کانٹے جو اس کی انگلیاں تھیں پروفیسر کے ایسی چبھوئیں کہ وہ "اُف" کہہ کر رہ گیا۔ اس دن سے آج تک اس نے کبھی گڑہل کے پھول کو چھُونے کی جرأت نہیں کی"۔

فیروزہ نے ایک قہقہہ لگایا اور کہنے لگی" اہا ہا! کتنی اچھی شرارت ہوئی!"

ایک ڈھیٹ وکیل جو یہاں کسی کام کو آیا تھا اور صوفے پر بیٹھا تھا کہنے لگا" ایک بچی کے ذہن میں ایسے وہم نہیں سما سکتے"۔ وہ طالب علم کو ذرا پسند نہیں کرتا تھا اور جب طالب علم کاغذوں سے دلچسپ اور عمدہ تصویریں کاٹتا تو یہ وکیل غصے سے بہتیرا کچھ مُنہ میں بڑبڑاتا رہتا۔ تصویروں میں کوئی تصویر کبھی کسی ایسے آدمی کی ہوتی جو ہاتھ میں ایک دل پکڑے ہوئے صلیب پر لٹکا ہوتا، جیسے وہ لوگوں کے دل چرُاتا رہا ہے۔ کوئی تصویر کسی جادوگرنی کی ہوتی جو کسی جھاڑو کی تیلی پر سوار ہو کر اپنے شوہر کو ناک پر بٹھائے ہوئے، ہوا میں اُڑتی ہوتی۔ لیکن وکیل کو طالب علم کا مذاق پسند نہ آتا تھا اور وہ جیسا کہ اس نے اب بھی کہا تھا کہہ دیتا۔ "بچوں کی سمجھ میں ایسی واہیات باتیں کیونکر آسکتی ہیں۔ کیسی بے ہُودہ باتیں کرتے ہو!"

لیکن ننھی فیروزہ کو وہ تمام کہانیاں جو طالب علم نے اُسے سنائی تھیں کھلونوں کی طرح اچھی معلوم ہوتیں۔ وہ بہت دیر تک انہیں کے متعلق سوچتی رہی۔ پھولوں کے سر نیچے کو جھک آئے تھے کیونکہ وہ تمام رات ناچ ناچ کر بہت تھک گئے تھے اور شاید

بیمار بھی تھے۔ اس کے بعد وہ انہیں اس کمرے میں لے گئی جہاں ایک خوبصورت میز پر بہت سے کھلونے پڑے تھے۔ یہ تو ایک طرف رہے، میز کی دراز بھی خوبصورت چیزوں سے بھری پڑی تھی۔ اس کی گڑیا صوفیہ اپنے بستر پر سو رہی تھی۔ ننھی فیروزہ اُس سے کہنے لگی "صوفیہ سچ مچ اب اُٹھو بھی اور آج دراز ہی میں گزارہ کرلو۔ بیچارے پھول بیمار ہیں اپنا بستر انہیں دے دو۔ آرام کرنے سے یہ اچھے ہو جائیں گے۔" ننھی فیروزہ نے بستر سے گڑیا اُٹھالی۔ گڑیا نے بالکل چپ ہی سادھ لی۔ مُنہ سے ایک لفظ تک نہ بولی۔ شاید وہ خفا ہو گئی تھی کہ میں بستر سے کیوں نکالی گئی ہوں۔ خیر ننھی فیروزہ نے پھولوں کو بستر میں لٹا کر لحاف اوڑھا دیا اور اُن سے کہنے لگی "اب چپکے سے سو جاؤ اور اچھے ہو۔" اس کے بعد اس نے ان کے لئے کچھ چائے بنائی تاکہ ان کی طبیعت اچھی ہو جائے اور وہ صبح سویرے اُٹھ سکیں۔ پھر اس نے چارپائی کے اردگرد کے پردے گرا دیئے تاکہ سورج کی چمک ان کی آنکھوں پر نہ پڑے۔ تمام شام وہ طالب علم کی سنائی ہوئی باتوں پر غور کرتی رہی اور سونے سے پہلے وہ پردے اُٹھا کر باغ کی طرف جھانکنے لگی جہاں اُس کی اماں کے تمام پھول سنبل اور لالہ وغیرہ کھلے تھے۔ وہ اُن سے آہستہ سے کہنے لگی "ہاں معلوم ہو گیا ہے مجھے! آج شام رقص کو جانا ہے ہونا؟"

ایسا معلوم ہُوا کہ پھول اس کی بات سمجھے ہی نہیں۔ جواب میں ان کا ایک پتہ تک نہ ہلا لیکن فیروزہ کو اب بھی یقین تھا کہ کیا کچھ ہونے والا ہے۔ وہ بستر پر لیٹے لیٹے بہت دیر تک جاگتی رہی وہ سوچ رہی تھی کہ بادشاہ کے باغ میں خوبصورت پھولوں کے رقص کا نظارہ کتنا دلچسپ ہو گا "معلوم نہیں میرے پھول بھی اس وقت سچ مچ وہیں ہیں۔" یہ کہہ کر وہ سو گئی۔ رات ہی میں وہ اٹھ بیٹھی۔ وہ طالب علم، پھولوں اور اس ڈھیٹ وکیل کے خواب دیکھتی رہی تھی جو طالب علم میں نقص نکالتا رہتا تھا۔

اس کے کمرے میں ہر طرف خاموشی چھائی تھی۔ لیمپ میز پر روشن تھا ننھی فیروزہ کے ماں باپ سو رہے تھے۔ "خدا جانے میرے پھول صوفیہ کے بستر ہی میں لیٹے ہیں۔ ہائے مجھے کس طرح معلوم ہو" وہ اپنی جگہ سے تھوڑی سی سرکی اور اس کمرے کے دروازے کی طرف غور سے دیکھنے لگی۔ جہاں اس کے کھلونے اور پھول پڑے تھے۔ یہ تھوڑا سا کھلا تھا۔ جب اس نے کان لگا کر سنا تو اُسے معلوم ہُوا کہ کمرے میں کوئی پیانو بجا رہا ہے لیکن ایسے عمدہ اور ایسے دلکش انداز سے جیسے پہلے کبھی نہ بجا ہو۔ وہ دل میں سوچنے لگی "یقیناً اس وقت تمام پھول رقص کر رہے ہیں۔ ہائے میرا دل چاہتا ہے کہ انہیں دیکھوں کبھی وہ یہیں آجائیں نا۔ لیکن وہ اپنے ماں باپ کی نیند اُچاٹ ہو جانے کے خیال سے نہ اُٹھی پھول بھی اندر نہ آئے اور موسیقی ایسے دلکش اور سحر انگیز انداز سے فضا میں پھیلنے لگی کہ ننھی فیروزہ اپنے بس میں نہ رہ سکی۔ وہ اپنے چھوٹے سے بستر سے سرکی، آہستہ آہستہ دروازے کی طرف گئی اور کمرے میں جھانکنے لگی۔ اوہو! سچ مچ ہی وہاں ایک عجیب نظارہ تھا۔ لیمپ تو کوئی جل نہیں رہا تھا لیکن کمرہ پھر بھی روشن تھا۔ چاندنی کھڑکی سے اندر آرہی تھی جس سے کمرہ بقعۂ نور بن گیا تھا۔ سنبل اور لالے کے تمام پھول دو لمبی قطاروں میں قالین پر کھڑے تھے کھڑکی میں ایک پھول بھی باقی نہ رہا تھا اور تمام گلدان خالی ہو گئے تھے۔ پھول نہایت

سلیقے سے ایک دوسرے کے لمبے لمبے پتوں میں پتے ڈال کر چاندنی کے فرش پر چک پھیریاں لے لے کر رقص کر رہے تھے۔ ایک بڑی سی زرد نرگس پیانو بجا رہی تھی۔ فیروزہ کو فوراً معلوم ہو گیا کہ یقیناً یہ وہی خاتون ہے جو اس نے موسم گرما میں دیکھی تھی کیونکہ وہ طالب علم کا یہ فقرہ اب تک نہ بھولی تھی" یہ بالکل فیروزہ کی سہیلی نزہت کی ہم شکل ہے"۔ اس وقت تو سب طالب علم کی بات پر ہنس دیئے تھے لیکن اب فیروزہ کو معلوم ہونے لگا تھا کہ وہ لمبے قد کی زرد نرگس واقعی اُس نوجوان لڑکی کی ہم شکل ہے۔ پیانو بجاتے وقت اس کا انداز بھی کچھ ایسا ہی ہوا کرتا تھا۔ اس کا لمبا سا زرد چہرہ کبھی ایک طرف کو اور کبھی دوسری طرف کو جھک آتا اور ہر تھوڑے سے وقفے کے بعد دلکش موسیقی سے مست ہو کر جھوم جھوم کر نیچے اُوپر ہونے لگتا۔ اس کے بعد زعفران کا ایک ارغوانی پودا میز کے مرکز میں کُود پڑا۔ جہاں کھیلنے کی چیزیں پڑی تھیں اور پھر بیمار پھولوں کی چارپائی سے پردے ہٹا کر کھڑا ہو گیا۔ پھول اسے دیکھتے ہی اُچک کر اُٹھ بیٹھے اور ایک دوسرے کی طرف سر ہلا کر اشارے کرنے لگے کہ ہم ناچیں گے۔ ہم ناچیں گے۔ ہم ناچیں گے ایک ٹوٹے پھوٹے مُنہ والی بدمزاج گڑیا بھی اُٹھ کھڑی ہوئی۔ اس نے سر جھکا کر پھولوں کو آداب کہا اب وہ بالکل بیمار نظر نہ آتے تھے اور ادھر اُدھر ناچ کر بہت خوش ہو رہے تھے۔ لیکن اُن میں سے کسی نے ننھی فیروزہ کو نہ دیکھا۔ اتنے میں یوں معلوم ہوا گویا کوئی چیز زور سے میز پر سے نیچے گر رہی ہے۔ فیروزہ نے اس طرف دیکھا ایک پتلی اور چھوٹی سی چھڑی پھولوں میں ناچ رہی تھی جیسے یہ بھی ان میں سے ایک ہو تاہم یہ نہایت صاف ستھری اور ملائم تھی۔ اس پر ایک موم کا گڈا بیٹھا تھا جس نے ایک چوڑی سی کوردار ٹوپی پہن رکھی تھی جو بالکل ایسی ہی معلوم ہوتی تھی جیسی اُس وکیل کی تھی۔ چھڑی نے پھولوں کے درمیان خوب ناچنا شروع کیا چھڑی کے نیچے پاؤں بھی لگے تھے جن سے زور زور کی آواز نکلتی۔ لیکن پھول اس طرح کا آواز والا رقص نہ کر سکتے تھے کیونکہ وہ بہت ہلکے تھے اور ان کے پاؤں سے آواز نہ نکل سکتی تھی۔ یکایک موم کا گڈا جو چھڑی پر بیٹھا تھا لمبا اور اونچا ہونا شروع ہو گیا اور مڑ کر کاغذی پھولوں سے کہنے لگا" ایک بچے کی سمجھ میں ایسی واہیات باتیں کیسے آسکتی ہیں؛ کیسے بیہودہ خیالات ہیں"۔ اس کے بعد گڈا ہو بہو کوردار ٹوپی والا زرد رُو اور تُند خو وکیل بن گیا لیکن کاغذ کی گڑیوں نے اس کی پتلی پتلی ٹانگوں پر ایک مُکا رسید کیا اور وہ سکڑ کر دوبارہ چھوٹا سا گڈا بن گیا۔ یہ خوب دلچسپ واقعہ تھا۔ فیروزہ قہقہہ لگائے بغیر نہ رہ سکی۔ چھڑی ناچتی گئی اور ساتھ ساتھ وکیل کو بھی ناچنا پڑا۔ اس کے لئے نہ تو بڑا بننا کام آیا اور نہ چھوٹا سا بڑی ٹوپی والا گڈا بننا۔ اُسے بہر حال ہی خوب ناچنا پڑا۔ اس کے بعد دوسرے پھول بیچ میں کُود پڑے۔ خصوصاً وہ پھول جو گڑیا کے بستر میں تھے ـــــ جنھوں نے بڑی مشکل سے چھڑی کو ناچنے سے روکا۔ اسی لمحہ میں میز کا دروازہ کھٹکھٹانے کی آواز سنائی دی جہاں فیروزہ کی گڑیا صوفیہ دوسرے کھلونوں میں پڑی سوتی تھی۔ بوڑھی بدہیئت گڑیا میز کے ایک کنارے کی طرف دوڑی اور چت لیٹ کر اُس نے تھوڑا سا راستہ نکالنے کے لئے میز کی دراز دھکیلنی شروع کی۔ صوفیہ اُٹھ کھڑی ہوئی اور اس نے ادھر اُدھر نہایت حیرانی سے دیکھ کر کہا" آج رات ضرور یہاں رقص ہے۔ دیکھو مجھے کسی نے

نہیں بتایا"۔

بدمزاج گڑیا نے کہا "تم میرے ساتھ مل کر رقص کرو گی؟"

وہ اس کی طرف مڑ کر کہنے لگی "تمہیں تو میرے ساتھ ناچنے کے قابل۔ اور ہے کون؟"

اس کے بعد وہ دراز کے سرے پر بیٹھ کر سوچنے لگی کہ شاید کوئی پھول مجھ سے مل کر رقص کرنے کو کہے لیکن کوئی پھول نہ آیا۔ اس کے بعد وہ "ہم۔ ہم ہم" کر کے کھانسنے لگی لیکن اس کے باوجود بھی کوئی نہ آیا۔ اب میلی کچیلی گڑیا نے اکیلے ہی ناچنا شروع کیا اور اس کا رقص بھی کوئی اتنا بُرا نہیں تھا۔ اب تک چونکہ کسی پھول نے بھی سوفیہ کی طرف توجہ نہ دی تھی اس لئے اُس نے زور سے میز پر سے فرش پر چھلانگ لگا دی تاکہ بہت آواز پیدا ہو۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ تمام پھول سیدھے اس کے گرد آ جمع ہوئے۔ خصوصاً وہ پھول جو اس کے بستر میں سو چکے تھے اور پوچھنے لگے کہ "تمہارے چوٹ تو نہیں آئی" لیکن اُسے چوٹ بالکل نہ لگی تھی فیروزہ کے پھولوں نے اس قدر عمدہ بستر کے لئے گڑیا کا شکریہ ادا کیا اور اس سے بڑی اچھی طرح پیش آئے۔ وہ اُسے کمرے کے وسط میں لے گئے جہاں چاند چمک رہا تھا اور اس سے مل کر رقص کرنے لگے اور دوسرے تمام پھولوں نے اُن کے گرد گھیرا ڈال لیا۔ سوفیہ بڑی خوش ہوئی اور کہنے لگی "پھولو۔ بیشک ابھی تم میرا بستر اپنے ہی پاس رکھو" وہ ہرگز اس وقت دراز میں لیٹنا نہ چاہتی تھی۔ لیکن پھولوں نے جواب میں اس کا بہت بہت شکریہ ادا کرتے ہوئے کہا کہ "ہم زیادہ عرصہ زندہ نہیں رہ سکتے۔ کل صبح ہم بالکل مر چکے ہوں گے۔ تم ننھی فیروزہ سے کہنا کہ ہمیں باغ میں زرد چڑیا کی قبر کے نزدیک دفن کر دے ہم گرما میں ہم پھر جاگ اُٹھیں گے اور پہلے سے بھی زیادہ خوبصورت نظر آئیں گے"۔

سوفیہ پھولوں کو بوسہ دے کر کہنے لگی "نہیں پھولو تم ہرگز نہ مرنا"۔

اس کے بعد کمرے کا دروازہ کھلا اور بہت سے پھول ناچتے ناچتے اندر داخل ہوئے فیروزہ کچھ معلوم نہ کر سکی کہ بادشاہ کے باغ کے سوا وہ اور کہاں سے آ سکتے ہیں۔ پہلے دو خوبصورت پھول سنہری تاج پہنے ہوئے اندر داخل ہوئے وہ بادشاہ اور ملکہ تھے۔ گلنار اور ننھے ننھے خوشبودار پتّوں والے پودے ان کے پیچھے پیچھے تھے اور محفل کے ہر رکن کو جھک جھک کر سلام کر رہے تھے۔ وہ اپنے ساتھ موسیقی کا سامان بھی لائے تھے۔ پوست کے بڑے بڑے پھول۔ مٹر کی خالی پھلیاں اور کچھ پیالہ نما پھول اُن کے ساز، ڈفلیاں اور طبلے تھے۔ وہ خوب زور لگا لگا کر ساز بجا رہے تھے یہاں تک کہ ان کے مُنہ بھی سُرخ ہو چکے تھے۔ نیلی سنبل اور گل چاندنی کے پودوں نے اپنی گھنگروؤں کی شکل کے پھولوں کو خوب جھنجھنایا جیسے وہ سچ مچ کے گھنگرو ہوں۔ اس کے بعد اور بہت سے پھول آئے۔ صنوبر کے نیلے پھول۔ ارغوانی۔ دل آرام، گل بہار اور وادی کے نیلوفر۔ اب انہوں نے مل کر رقص کرنا اور ایک دوسرے کے بوسے لینے شروع کئے یہاں تک کہ ایک خوبصورت نظارہ پیدا ہو گیا۔

آخرکار پھولوں نے ایک دوسرے کو شب بخیر کہا۔ فیروزہ بھی نہایت آہستہ آہستہ ہلکے ہلکے قدم اُٹھاتی ہوئی بستر پر جا لیٹی اور جو کچھ اس نے دیکھا تھا اس کے متعلق خواب دیکھتی رہی۔ جب صبح کو وہ بیدار ہوئی تو وہ تیزی سے چھوٹی میز کی طرف لپکی۔ یہ دیکھنے کے لئے کہ پھول ابھی تک وہیں ہیں یا نہیں؛ اس نے چھوٹی سی چارپائی کے پردے ایک طرف ہٹائے۔ سب پھول وہیں پڑے تھے لیکن مُردہ —— اُن کی حالت کل سے بھی خراب ہوگئی تھی۔ صوفیہ اسی دراز میں لیٹی تھی جہاں فیروزہ نے اُسے سُلایا تھا لیکن اس وقت وہ بہت خواب آلودہ معلوم ہو رہی تھی۔

فیروزہ کہنے لگی "تمہیں یاد ہے کہ پھولوں نے تمہیں میرے لئے کیا پیغام دیا تھا!" لیکن صوفیہ نے جواب میں ایک لفظ تک نہ کہا اور نہایت نامعقول نظر آنے لگی۔

فیروزہ کہنے لگی "تم ذرا بھی نرم دل نہیں ہو۔ پھر بھی وہ سب تم سے پیار کرنا چاہتے رہے ہیں۔"

اس کے بعد اس نے مُردہ پھولوں کو ایک چھوٹے سے ڈبے میں رکھ دیا جس پر خوبصورت پرندوں کی رنگین تصویریں بنی تھیں اور کہنے لگی "یہ تمہارا خوبصورت کفن ہے۔ تھوڑی دیر میں میرے میرے بھائی مجھ سے ملنے آئیں گے۔ وہ مجھے تمہیں باغ میں دفن کرنے میں مدد دیں گے تاکہ اگلے موسم گرما میں تم پھر اُگ آؤ اور پہلے سے بھی زیادہ خوبصورت نظر آنے لگو۔"

اس کے میرے بھائی نہایت خوش مزاج لڑکے تھے۔ ایک کا نام خالد اور دوسرے کا نام ساجد تھا۔ ان کے ابا نے انہیں ایک ایک تیر کمان لے دیا تھا جو وہ فیروزہ کو دکھانے کے لئے ساتھ لائے تھے۔ فیروزہ نے اُن کو بیچارے پھولوں کی کہانی سنائی جو مر چکے تھے۔ بڑوں سے اجازت لیتے ہی وہ فیروزہ کے ساتھ انہیں دفن کرنے باغ کو چل دیئے۔ آگے آگے دونوں لڑکے کندھوں پر تیر کمان اُٹھائے جا رہے تھے اور پیچھے پیچھے ننھی فیروزہ مردہ پھولوں کا خوبصورت ڈبا اُٹھائے چلی جا رہی تھی۔ باغ میں انہوں نے ایک چھوٹی سی قبر کھودی۔ فیروزہ نے اپنے پھولوں کو چوما۔ انہیں ڈبے میں رکھا اور مٹی میں دفن کر دیا۔ سب سے آخر میں خالد اور ساجد دونوں بھائیوں نے قبر پر ایک ایک تیر چلایا کیونکہ اُن کے پاس نہ تو بندوقیں تھیں اور نہ توپیں۔

(ترجمہ) —— مہدی علی خاں

ہیں ایسے ساتھ دفن سبھی حسرتیں مری

چھوٹی سی ایک قبر بھی میرے مزار سب

# زمزمۂ نعت

## تضمین غزل جلیل القدر نواب فصاحت جنگ بہادر حضرت جلیل مدظلہ العالی

جذبِ صادق کب دکھائے گا اثر یا مصطفےٰ ۔۔۔ شوقِ کامل کب بنے گا راہبر یا مصطفےٰ
خاکِ یثرب ہوگی کب کحل البصر یا مصطفےٰ ۔۔۔ خواب ہی میں ہو کسی دن جلوہ گر یا مصطفےٰ
ڈھونڈتی ہے تم کو آنکھوں میں نظر یا مصطفےٰ

فیضِ توفیقِ الٰہی جب سے خضرِ راہ ہے ۔۔۔ با اثر ہر آہ ہے ہر بات خاطر خواہ ہے
فخر ہے آنکھوں کو نازاں قلبِ حق آگاہ ہے ۔۔۔ ایک خلوت گاہ ہے اور اک تجلی گاہ ہے
دیدہ و دل آپ کے دونوں ہیں گھر یا مصطفےٰ

سینہ ریشوں کے لئے وجہِ شفا حسنِ ملیح ۔۔۔ دردمندانِ محبت کی دوا حسنِ ملیح
زندگی میری بھی کردے بامزا حسنِ ملیح ۔۔۔ ہو نمک افشاں کسی دن آپ کا حسنِ ملیح
چاہتا ہوں لذتِ زخمِ جگر یا مصطفےٰ

کس کا منہ ہے قافلہ سالار اُمّت کا بنے　　خلق میں حامل نبوّت یا امامت کا بنے

عاصیوں کے واسطے ضامن شفاعت کا بنے　　اور ہے وہ کون جو سردار جنّت کا بنے

آپ ہیں یا آپ کے نورِ نظر یا مصطفےٰ

سرد ہے جنّت کا قصّہ دل کو گرماتا نہیں　　حور کی زلفوں میں اس وحشی کو اُلجھاتا نہیں

باز پُرس عرصۂ محشر سے گھبراتا نہیں　　نام لیوا آپ کا ہوں اور کچھ آتا نہیں

رات دن یا مصطفےٰ شام و سحر یا مصطفےٰ

سبحۂ زاہد ہے اظہارِ مشیخت کے لئے　　شیخ کی ہُو حق ہے اعلانِ کرامت کے لئے

ظاہری ساماں کی حاجت کیا عبادت کے لئے　　چشم تر لے کر چلے ہیں ہم زیارت کے لئے

اس سے چھڑکیں گے تمہاری رہ گزر یا مصطفےٰ

نزع میں جب نفس کو صدق و صفا سے بیر ہو　　ہوش اپنے کا نہ باقی امتیازِ غیر ہو

جلوہ گر تم ہو سرِ بالیں تو کیسی سیر ہو　　اس جلیلِ خستہ جاں کا خاتمہ بالخیر ہو

دم نکل جائے تمہارے نام پر یا مصطفےٰ

صدق جائسی

# نیند

حکیم محمد حسن صاحب قرشی پرنسپل طبیہ کالج لاہور "جامع الحکمت" کے نام سے ایک کتاب عنقریب شائع کر رہے ہیں۔ اس کتاب میں گھر پر علاج کرنے کے لئے ضروری طبی معلومات جامع اور آسان طریقے سے پیش کی گئی ہیں۔ ذیل کا مضمون جو اس کتاب میں شائع ہوگا حکیم صاحب نے قبل از اشاعت "ہمایوں" کو عنایت فرمایا ہے۔ "مدیر"

**تعریف**۔ نیند طبعی بیہوشی کی اس حالت کا نام ہے جس میں ذہن ٹیلی فون کے مرکزی نظام کی طرح کام کرنے سے معطل ہو جاتا ہے اور اُن سینکڑوں پیغامات کی طرف جو آنکھوں، کانوں، اُنگلیوں اور چھاتی وغیرہ اعضائے جسمانی سے دن بھر اس تک پہنچتے رہتے ہیں متوجہ ہونا چھوڑ دیتا ہے۔ نیند میں بعض اوقات بیہوشی کامل نہیں ہوتی بلکہ ذہن کے بعض مخصوص حصے بالکل بیدار رہتے ہیں۔ چنانچہ رہٹ پر بیٹھا ہؤا شخص جب رہٹ چلنا بند ہو جاتا ہے تو فوراً بیدار ہو جاتا ہے یا ایک بیمار بچے کی ماں اپنے بچے کی ذرا سی چیخ یا آواز پر بیدار ہو جاتی ہے حالانکہ باقی شور وغل اس کی نیند میں مطلق خلل انداز نہیں ہوتا۔

گو جزوی یا کلی بیہوشی نیند کی ایک اہم خصوصیت ہے لیکن نظام عصبی کے ہر ایک کام میں ایک حد اعتدال اور کمی ضرور پیدا ہو جاتی ہے اور ساختوں کی تحلیل کم اور تعمیر زیادہ ہوتی ہے۔ اس لئے نیند صحیح طور پر تازگی بخش اور دافع ماندگی ہے۔

نیند میں دماغی مراکز اعالے مراکز ادنٰے کے افعال پر سے اپنا اقتدار ہٹا لیتے ہیں اور ادنٰے قوائے منعکسہ کم و بیش ہوشیار رہتے ہیں چنانچہ اگر کسی محوِ خواب کے پاؤں میں سوئی چبھوئی جائے تو وہ اپنے پاؤں کو کھینچ لیتا ہے۔ کبھی کبھی یہ ادنٰے افعال غیر طبعی ہو جاتے ہیں اور مریض خواب میں چلنا پھرنا، چیخنا چلانا یا باتیں کرنا اور خوف کھانا شروع کر دیتا ہے۔

**نیند کی گہرائی**۔ نیند اپنی گہرائی میں مختلف ہؤا کرتی ہے بعض لوگوں کی نیند ایسی ہوتی ہے کہ وہ ذرا سی حرکت یا آواز پر بیدار ہو جاتے ہیں اور بعض بے جان شہتیر کی طرح ایسے سوتے ہیں کہ اُن پر "گھوڑے بیچ کر سونے" کی مثل صادق آتی ہے۔ ایک تانبے کے گھڑیال پر تانبے کی گیند مختلف بلندیوں سے گرا کر نیند کی گہرائی کا اندازہ کیا گیا ہے یہ پہلے چند منٹ میں ہلکی ہوتی ہے پھر ایک گھنٹے تک سُرعت کے ساتھ گہری ہو جاتی ہے اور سونے کے بعد دوسرے گھنٹے کے دوران میں نیند سب سے زیادہ گہری ہوتی ہے اس کے بعد اس کی گہرائی چھٹے گھنٹے تک کم ہوتی جاتی ہے لیکن اس کے بعد بعض اوقات پھر گہری ہو جاتی ہے

البتہ ادنےٰ حیوانات میں نیند ایسی گہری کبھی نہیں ہوتی جیسے انسان میں ہوتی ہے۔

**افعالِ جسمانی**۔ نیند کے دوران میں تمام اہم افعال سست ہو جاتے ہیں تنفس اور قلب کی حرکات بھی سست ہو جاتی ہیں۔ پیشاب کم بنتا ہے اور بخاراتِ دخانیہ بھی کم خارج ہوتے ہیں۔ جسم میں حرارت بھی کم پیدا ہوتی ہے۔ اسی لئے نیند میں بہ نسبت بیداری کے زیادہ سردی محسوس ہوتی ہے۔ چنانچہ اندازہ کیا گیا ہے کہ حرارت کی پیدائش نیند کے دوران میں نصف کے قریب کم ہو جاتی ہے۔

نیند میں حرارت جسمانی کے متعلق ایک اور دلچسپ مشاہدہ جو مقیاس الحرارت کے ذریعے کیا گیا ہے یہ ہے کہ ایک شخص جو رات کو سوتا ہے۔ اس میں تین بجے رات کے حرارت جسمانی بہت کم ہوتی ہے۔ خواہ اس وقت سویا ہوا ہو یا جاگتا۔ اگر وہ شخص اپنی عادت کو بدل دے یعنی بجائے رات کے دن کو سونا شروع کر دے تو تقریباً چھ ہفتے کے بعد یہ تغیر رونما ہوتا ہے کہ بجائے رات کے تین بجے کے دن کے تین بجے حرارت بہت کم ہوگی۔ اگر وہ شخص پھر رات کو سونا شروع کرے تو اسی طرح پھر چھ ہفتے کے بعد یہ تغیر رونما ہوگا۔ یہ بھی دیکھا گیا ہے کہ بالعموم اکثر مریض رات کو اسی وقت مرتے ہیں۔

**نیند کی ماہیت**۔ اس وقت تک نیند کی صحیح ماہیت کسی کو معلوم نہیں ہوئی۔ اس کے متعلق بہت سے بیانات ہیں لیکن ان میں سے کوئی بھی پورے طور پر اطمینان بخش نہیں ہے۔ بقراط نے اسے حیوان کا خاصۂ فطری قرار دیا ہے۔ ارسطو نے محض اس کے نتائج سے بحث کی ہے۔ جالینوس نے اس کا سبب رطوبت کو قرار دیا ہے جس کی وجہ سے اعصاب کے دماغی منافذ بند ہو جاتے ہیں۔ اطبائے اسلامی نے بھی اس یونانی نظریہ کو تسلیم کیا ہے۔ مغرب نے کئی نظریئے پیش کئے ہیں جن میں سے مندرجہ ذیل تین نظریئے قابلِ ذکر ہیں کیونکہ ان میں سے ہر ایک میں کم و بیش صداقت کا شائبہ پایا جاتا ہے۔ باقی تمام عام بیانات غلط ثابت ہوئے ہیں۔ مثلاً یہ اکثر کہا جاتا ہے کہ نیند میں عضلات ڈھیلے ہو جاتے ہیں مگر صحیح یہ ہے کہ بیشتر عضلات ڈھیلے ہوتے ہیں لیکن عضلاتِ اجفان کی (جو آنکھوں کو بند رکھتے ہیں) قوتِ انقباض بلاشبہ بڑھ جاتی ہے۔ اسی طرح آنکھوں کی پتلیاں بھی دورانِ خواب میں سکڑی ہوئی ہوتی ہیں اور اگر پپوٹوں کو اٹھا کر دیکھا جائے تو آنکھوں کے ڈھیلے اوپر کو پھرے ہوئے ہوتے ہیں لیکن وہ آہستگی سے مگر مسلسل ایک طرف سے دوسری طرف پھرتے رہتے ہیں۔

بعض محققین کا خیال ہے کہ تکان سے پیدا ہونے والے فضلات سے دماغ میں ایک قسم کی مدہوشی پیدا ہو جانے سے نیند آیا کرتی ہے۔ چنانچہ اس نظریئے کی تائید میں یہ ظاہر کیا گیا ہے کہ تکان ایک حد تک جسم میں آکسیجن (نسیم) کی اور کاربانک ایسڈ (اجزائے دخانیہ) کی زیادتی کا نتیجہ ہوتی ہے اور یہ حالات عصبی ساخت کی تحریک کو کم کر دیتے ہیں لیکن تجربہ میں ان فضلات کو جسم میں داخل کرنے سے نیند نہیں آتی۔ اس کے برعکس ایسا دیکھا گیا ہے کہ لوگ اس وقت بھی سو جاتے ہیں جب وہ بالکل تھکے

ہوئے نہیں ہوتے۔

ایک عرصے تک یہ خیال کیا جاتا رہا ہے کہ نیند دماغ میں خون کی کمی کا نتیجہ ہے۔ اس میں کوئی شبہ نہیں کہ نیند کے دَوران میں دماغ کے اندر کسی قدر کمیٔ خون ضرور ہو جاتی ہے جیسا کہ حیوانی تجربات اور بعض دیگر جرّاحی اعمال کے مریضوں کے دماغ میں دیکھا گیا ہے لیکن اس میں بھی اختلافِ آرا موجود ہے کیونکہ دماغ میں معمولی کمیٔ خون سے طبعی نیند ہرگز پیدا نہیں ہوتی۔ بعض علمائے نفس کا خیال ہے کہ نیند محض ذاتی ترغیب اور خواہش کا نتیجہ ہوتی ہے۔ ہم نیند کی ہئیت اختیار کر کے سونا چاہتے ہیں تو چند منٹ میں نیند آ جاتی ہے۔ یہ خیال کہاں تک صحیح ہے۔ ذرا سا غور کرنے پر خود بخود ظاہر ہو جاتا ہے۔ پس نیند کے متعلق تا حال جس قدر نظریئے پیش کئے گئے ہیں پُورے طور پر تسلّی بخش نہیں ہیں۔

**صحت بخش نیند**۔ نیند کے دَوران میں جسم کو مطلوبہ آرام اور راحت حاصل ہوتی ہے چنانچہ یہ نہایت ضروری ہے کہ وہ ناموافق حالات دُور کئے جائیں جو فطرت کے اس راحت بخش موقع میں کسی قسم کی مداخلت کرتے ہوں۔ جسم کے بعض اعضا کسی وقت بھی کام کرنا ہرگز بند نہیں کرتے لیکن نیند کے دوران میں وہ کسی قدر آرام کر لیتے ہیں۔ چنانچہ نیند کی حالت میں دل کم قوت کے ساتھ حرکت کرتا ہے۔ جگر کم صفرا پیدا کرتا ہے۔ گُردے کم پیشاب بناتے ہیں اور نظامِ عصبی کا بہت بڑا حصّہ آرام کی حالت میں ہوتا ہے۔ جب نیند گہری اور تندرست ہو تو ہم صحیح طور پر کہہ سکتے ہیں کہ جسم از سرِ نو قوت سے بھر رہا ہے۔

تندرست نیند تین باتوں پر منحصر ہے (۱) عمدہ صحت (۲) نیند کے لئے مناسب حالات اور (۳) استرخا یعنی جسمانی اعضا کا ڈھیلا پن۔

بہ ظاہر ہے کہ اگر نظامِ عصبی اشتعال کی حالت میں ہو یا خون صاف نہ ہو تو یقینی طور پر نیند بھی کسی حد تک مختل ہو گی۔ شام کی ثقیل اور ناقابلِ ہضم غذا خصوصاً جب دیر سے کھائی جائے۔ حد سے زیادہ محرک چائے، قہوہ، گوشت کی غذائیں، شکر اور نشاستہ دار غذاؤں کی کثرت، تمباکو اور مخدرات اور منوّمات کا استعمال، قبض اور بدہضمی، یہ وہ خاص اہم اسباب ہیں جو تندرست نیند کو خراب کر دیتے ہیں۔

نیند کے لحاظ سے ایک نہایت اہم اور ضروری صحت بخش قاعدہ یہ ہے کہ بستر میں جانے سے پہلے دو یا تین گھنٹے قبل کوئی ٹھوس غذا نہ کھائی جائے۔ بالفاظِ دیگر پُر معدے کے ساتھ ہرگز بستر میں نہ جائیں۔ دن کی آخری غذا سات بجے شام کے قریب کھا لینی چاہئے اور اگر ضرورت ہو تو بستر میں جانے سے ایک گھنٹہ قبل کسی صحت بخش مشروب کا استعمال کر سکتے ہیں۔ ناقابلِ ہضم اور دیر سے کھائے ہوئے شام کے کھانے بالعموم اس بے چینی اور بے خوابی کا سبب ہیں جو رات کے وقت ہوتی ہے اور اس خمار کا باعث ہیں جو صبح کے وقت ہوتا ہے۔

سونے کے کمرے میں ہوا کی خراب اور ناکافی آمد و رفت ناقص بستر کمرے کے درجۂ حرارت کا بہت کم یا زیادہ ہونا یا تکیے کا بہت اُونچا یا نیچا ہونا نیند میں خلل انداز ہوتا ہے۔ اگر سر بہت اونچا ہو تو اس سے گردن کے عضلات میں غیر معمولی تناؤ رہتا ہے جس سے اس میں بل پڑ جاتا ہے۔ لیکن اگر سر میں ضرباتی کیفیت محسوس ہو اور بالکل نیند نہ آتی ہو تو مناسب یہ ہے کہ تکیہ کسی قدر اُونچا کر دیا جائے تاکہ دماغ میں خون کا دباؤ کم ہو جائے۔ تکیے کی اونچائی بالعموم تقریباً تین انچ تک ہونی چاہئے۔ یہ بہتر ہے کہ حتی الامکان دائیں پہلو پر سوئیں کیونکہ اس سے ہضم میں مدد ملتی ہے۔ چت سونے سے بہرحال پرہیز کریں کیونکہ یہ ریڑھ میں حد سے زیادہ گرمی پیدا کر دیتا ہے اور پریشان خوابوں اور تشنجی حرکات کا عام سبب ہے۔ اگر گرم پانی کی بوتلوں کے ذریعے سے حرارت کی ضرورت ہو تو بوتل کو سوائے پاؤں کے اور کسی جگہ ہرگز نہیں رکھنا چاہئے تاوقتیکہ مرض کی وجہ سے کسی اور جگہ رکھنے کی ضرورت محسوس ہو۔

سونے سے پہلے اس بات کا اطمینان کر لینا چاہئے کہ سونے کے کمرے میں تازہ ہوا کی آزادانہ آمد و رفت جاری رہے۔ ہاں طوفانی موسم میں دروازے اور کھڑکیاں بند کر دی جائیں۔

غلط نفسانی اوضاع مثلاً فکر، رنج یا غصہ صحت بخش نیند کو بہت مشکل یا بالکل ہی ناممکن بنا دیتے ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ یہ ناخوشگوار جذبات عصبی تمدد اور خون کے دباؤ کی زیادتی کے ساتھ تعلق رکھتے ہیں حالانکہ نیند کے لئے استرخا اور خون کے دباؤ کی کمی درکار ہے۔ اگر تم کسی غیر فیصل شدہ جھگڑے یا غیر حل شدہ مسئلے کی ادھیڑبن میں مبتلا رہو تو نیند لانے کی معمولی تدابیر کامیاب نہیں ہو سکتیں۔ اس قسم کی مصیبتوں کو وقتی طور پر اپنے آپ سے علیحدہ کر کے رکھ دو۔ اس لئے نہیں کہ یہ مصیبتیں ناقابلِ حل ہیں بلکہ اس لئے کہ تم صبح اُٹھ کر تازہ دلچسپی اور نئی قوت کے ساتھ ان کی طرف متوجہ ہو جاؤ گے۔

نیند کے لئے یہ نہایت ضروری ہے کہ جسمانی عضلات کے تمام تمدد کو دُور کر دیا جائے اس کے لئے پُشت کے بل چت لیٹ کر بازوؤں کو آرام دہ ہئیت میں پھیلا دو۔ اس کے بعد عضلات کو باری باری ڈھیلا کرنا شروع کر دو۔ بہت تھوڑی کوشش کے ساتھ تم ڈھیلا کرنے کے اس فن میں ماہر ہو جاؤ گے اور غالباً اس ورزش کو ختم کرنے سے پہلے ہی گہری نیند سو جایا کرو گے۔ استرخا کے اس اصول کو سکون، آرام، سکھ اور اطمینان کے خیال کے ساتھ ذہن تک وسیع کر دو۔

اگر نیند صحت بخش اور تندرست ہو تو کسی کے قسم کے خواب نہیں آتے اس کی یہ وجہ نہیں ہے کہ ہم اس صورت میں خواب دیکھتے ہی نہیں بلکہ ہم دیکھے ہوئے خوابوں کو یاد نہیں رکھتے۔ اگر خواب خوفناک اور پریشان کن ہوں تو یہ بدہضمی پر دلالت کرتے ہیں یا بالعموم ذہنی پریشانی اور فکر یا کسی واضح عصبی خرابی کو ظاہر کرتے ہیں۔

**نیند کی مدت۔** نیند کی مدت پر نیند کے حالات، روزمرہ کی مصروفیت، عمر، آب و ہوا، تندرستی اور بعض دیگر حالات بھی اثر انداز ہوتے ہیں۔ معمولی حالات میں نیند کی مدت اور بہترین اوقات مندرجہ ذیل ہیں:۔

| عمر | نیند کی مدت | سونے کا بہترین وقت |
|---|---|---|
| پہلے سال میں | ۲۰ گھنٹے | - .. |
| دوسرے سے چوتھے سال تک | ۱۴ " | - - |
| چوتھے " بارھویں " " | ۱۰ " | ۷-۸ بجے شام |
| بارھویں " اٹھارھویں " " | ۹ " | ۹-۱۰ " " |
| جوانی اور بڑھاپے میں | ۷-۸ " | ۱۰-۱۱ " " |

دماغی کام کرنے والے بہ نسبت جسمانی کام کرنے والوں کے ہلکی اور کم نیند کے محتاج ہوتے ہیں۔ سویرے سونا گہری نیند اور عمدہ صحت کے لئے اچھا ہے۔

**نیند لانے کے لئے ادویہ کا استعمال**۔ جب کسی وجہ سے صحت بخش نیند نہیں آتی تو کلورل برومائیڈز۔ سلفونل۔ افیون وغیرہ ادویہ کے استعمال کی زبردست ترغیب ہوتی ہے۔ اس ترغیب کی مخالفت کرنی چاہیئے کیونکہ یہ دوائیں اہم عصبی مراکز کو سست یا ایک حد تک مفلوج کرکے اور حیات بخش محرکتہ العروق افعال کو کمزور کرکے اپنا اثر کرتی ہیں۔ ان کا استعمال مصیبت لاتا ہے شفا نہیں بخشتا۔ وسکی وغیرہ مختلف قسم کی شرابیں بھی عام معلوم منوم خواص رکھتی ہیں لیکن اُن سے بھی پرہیز کرنا بہتر ہے اور ناتندرست نیند یا بے خوابی کا سبب معلوم کرکے اُسے دُور کرنا زیادہ اچھا ہے۔ اس کے بعد صحت بخش نیند کیلئے مناسب تدابیر اختیار کرنی چاہئیں۔

**نیند لانے کی تدابیر**۔ جب ایک مرتبہ نیند کے سبب کو معلوم کرکے دُور کر دیا جائے تو سونے سے پہلے چہل قدمی کرنے، باقاعدہ اوقات پر بستر میں چلے جانے، شیر گرم پانی کے ساتھ جسم پر اسفنج کرنے یا سرد پانی میں پاؤں مارنے یا بالترتیب گرم اور سرد پاشویہ وغیرہ کرنے سے صحت بخش نیند لائی جا سکتی ہے۔

سب سے بڑھکر یہ بات ہے کہ اس کے متعلق ہرگز متفکر نہ ہو کہ تمہاری نیند صحت بخش ہے یا نہیں۔ اگر تمہیں بے خوابی کی شکایت ہے جب بھی ہرگز فکر نہ کرو، نیند کی مدت اتنی اہم نہیں ہے جتنی کہ اس کی شدت۔ اور تم تھوڑی نیند سے بھی اتنی ہی تازگی حاصل کرسکتے ہو جتنی دوسرا شخص تمام رات سونے سے حاصل کرتا ہے۔ بہر حال اگر تم بے خوابی کو سکون کے ساتھ دیکھو تو تمہیں نیند زیادہ آسانی کے ساتھ آسکے گی۔

**مسئلہ تخفیف نوم**۔ ایک عرصہ سے یورپ اور امریکہ کے بعض محققین نیند کو کم کرنے کی تدابیر میں مصروف ہیں۔ یہ ظاہر ہے کہ نیند کی وجہ سے بدن میں ما تحلل بہم پہنچتا ہے اور دماغی و جسمانی تکان کو رفع کرنے کے لئے اس کے بغیر چارہ نہیں تاہم اس میں

بھی شک نہیں کہ انسان کی عمر کا ایک بڑا حصہ نیند کی نذر ہو جاتا ہے اور وہ مجبور ہو جاتا ہے کہ ہر روز سات آٹھ گھنٹے کے لئے اپنی سرگرمیوں کو معطل کر دے۔

بعض جلیل القدر انسانوں کی عظمت کے وجوہ میں سے ایک کم خوابی ہے۔ وہ صرف تین چار گھنٹے سو کر باقی وقت اپنے فرائض کی تکمیل میں مصروف رہے۔ نپولین بوناپارٹ دُنیا کا بہترین جرنیل تسلیم کیا گیا ہے اور اس کی بے نظیر کشورکشایانہ قابلیت کا ہر شخص کو اعتراف ہے ایام جنگ میں اس کی کتنی ہی راتیں حربی تدابیر سوچنے میں بسر ہو جاتی تھیں اور امن کی حالت میں بھی وہ صرف چار پانچ گھنٹے سوتا تھا۔ ایڈیسن کی ایجادات سے کون نا آشنا ہے اور خود گراموفون اس کی اختراعی استعداد پر نغمہ نواز ہے مگر وہ دن رات میں بمشکل ۳ گھنٹے محوِ خواب ہوتا تھا اور بقیہ وقت غور و فکر میں صرف کر دیتا تھا۔ اسی طرح کانٹ، نطشے، عالمگیر اور فریڈرک اعظم بھی تین چار گھنٹے سے زیادہ نہ سوتے تھے۔

آج مغربی دنیا قوائے ذہنی کو ازمنۂ ماضیہ سے کہیں زیادہ صرف کر رہی ہے اور وہ اب اس فکر میں ہے کہ نیند کے چند گھنٹے بھی اس کے انہماک میں خلل انداز نہ ہوں مگر اس میں سب سے بڑی دقّت یہ ہے کہ نیند کی ماہیت ابھی تک عقدۂ لاینحل ہے۔ صرف اس قدر ضرور ثابت ہو گیا ہے کہ نیند کے وقت ہمارا سر ہلکا اور باقی جسم بھاری ہوتا ہے۔ اس سے یہ ثابت ہوا کہ اس وقت سر کی طرف خون کا دَورہ کم ہوتا ہے مگر محض اتنی سی بات سے اس پیچیدہ گتھی کی عقدہ کشائی کیونکر ہو سکتی ہے۔

تاہم مغربی اطبا، اپنی مساعی میں کسی طرح کی کوتاہی نہیں کرتے اور ان کے تجربات بدستور جاری ہیں۔ ایک مشہور ڈاکٹر کلشمین نے دو آدمیوں کو ۱۱۵ گھنٹہ سونے سے باز رکھا۔ اس کے بعد دونوں کے دورانِ خون اور حرارت غریزی کا معائنہ کیا تو بالکل صحیح حالت میں پایا۔ ڈاکٹر موصوف کے خیال میں نیند بالکل غیر ضروری چیز ہے۔ وہ کہتا ہے کہ جب کام کرنے سے انسان تھک جاتا ہے تو اس کے اعضا، خود بخود تھک کر سو جاتے ہیں۔ بیمار آدمی کو اسی وجہ سے نیند کم آتی ہے۔

ڈاکٹر ہیرس اور ڈاکٹر کریل کی رائے میں دماغ میں ایک خاص قسم کی تبدیلی کا نام نیند ہے۔ کیمیاوی تبدیلی ایک قسم کی برقی قوت سے پیدا ہوتی ہے اس لئے اگر مصنوعی بجلی سے دماغ میں یہی تبدیلی پیدا کی جائے تو نیند کی ضرورت باقی نہیں رہتی۔ پروفیسر آرتھر کاٹن نے اس اصول کو پیش نظر رکھتے ہوئے ایک آلہ ایجاد کیا ہے جو دماغ میں برقی قوت پہنچا کر نیند سے مستغنی کر دیتا ہے۔ دن بھر کے خستہ و ماندہ آدمی کی کلائی میں اس آلہ کا تار باندھ دیا جاتا ہے اور دوسرا تار اس کے سر پر لگا دیا جاتا ہے پھر بٹن دبا کر پندرہ منٹ تک اس کے دماغ میں برقی قوت پہنچائی جاتی ہے۔ اس عرصہ کے بعد وہ دوبارہ چودہ گھنٹہ تک سونے کی ضرورت محسوس نہیں کرتا۔ ابھی یہ اشتباہ باقی ہے کہ اگر روز اس آلہ کو استعمال کیا جائے تو دماغ پر کیا اثر پڑے گا۔ اگر یہ آلہ کامیاب ہو گیا تو یقیناً حیات انسانی میں انقلاب پیدا کر دے گا۔

محمد حسن قریشی

# اپنے بھُولنے والے سے

جب بادہ بدوش ہوں گھٹائیں جب کیف فروش ہوں ہوائیں
جب مستیٔ فصل کے اثر سے معمورِ نشاط ہوں فضائیں
جب غنچہ و گل کی انجمن سے آئیں ہنستی ہوئی صدائیں
جب مِل کے شباب سے تمہارے بوندیں ساون کے گیت گائیں
اُس وقت ہمیں بھی یاد کرنا!

جب رات دُلھن بنی ہوئی ہو تاروں سے فضا میں روشنی ہو
جب "تاج" کے صندلیں کلس پر دھندلی دھندلی سی چاندنی ہو
جب مسجد و دیر و میکدہ میں چھائی ہوئی ایک خامشی ہو
کھلجائے تمہاری نیند سے آنکھ اور ساری خدائی سو رہی ہو
اُس وقت ہمیں بھی یاد کرنا!

جب دورِ بہار ہو چمن میں تارے پیدا ہوں یاسمن میں
جب جنتِ صبح "تاج" اُترے مُنہ دھونے کو موجۂ جمن میں

جب سیر کو جاؤ تم دمِ صبح | پھولوں کی لطیف انجمن میں
مستی سے بھری ہوئی جوانی | مہکے گل و لالہ کے وطن میں

اُس وقت ہمیں بھی یاد کرنا!

جب نور سے ہو دماغ روشن | کیفِ مے سے ایاغ روشن
جب عکسِ شفق سے ہوں چمن میں | لالے کے جگر کے داغ روشن
جس وقت ہوں ضَو فروز جگنو | پھولوں سے ہو خانہ باغ روشن
ہوں گرمِ نوا اذان و ناقوس | جب شام کو ہوں چراغ روشن

اُس وقت ہمیں بھی یاد کرنا!

جب وقت تمہیں کبھی ستائے | اور اہلِ وفا کی یاد آئے
جب دَورِ گذشتہ یاد کر کے | آنسو آنکھوں میں مسکرائے
ہر سمت سے ہوں ہوس کے حملے | دُنیا اُلفت کو بھول جائے
دل خوش نہ ہو باوجودِ کوشش | یعنی غمِ دہر رنگ لائے

اُس وقت ہمیں بھی یاد کرنا!

فضل اثر اکبر آبادی

# قتل!!!

ایسٹر سے چند روز پہلے لیڈی ونڈر میر نے شہزادی صوفیہ کے اعزاز میں اپنے دوستوں کو دعوت دی۔ مہمانوں کی ایک غیر معمولی تعداد مدعو کی گئی۔ کابینہ کے چھ وزرا اپنے کامدار چوغے جو خوشنما زری دار فیتوں اور تمغوں سے مزین تھے زیب تن کئے تشریف لائے۔ حسین و جمیل خواتین، نظرفریب اور بھڑک دار ملبوسات میں رونق افروز محفل ہوئیں۔

نگارخانہ کے اختتام پر شہزادی صوفیہ کھڑی تھی۔ یہ ایک بھاری بھرکم قوی الجثہ عورت تھی جس کے چہرے سے تاتاری ہیبت ٹپک رہی تھی۔ اس کی آنکھیں سیاہ اور چھوٹی تھیں وہ قیمتی چمکدار جواہرات پہنے ہوئے تھی اور غیر فصیح فرانسیسی میں زور زور سے گفتگو کر رہی تھی۔ بات بات پر بلا وجہ قہقہہ لگاتی اور ہنسی کے مارے لوٹی جا رہی تھی۔

لیڈی ونڈر میر کے لئے حقیقتاً یہ بڑی خوش نصیب رات تھی۔ دوسرے مہمانوں کے ساتھ شہزادی صوفیہ بھی تقریباً نصف شب تک شریک مجلس رہی۔

شہزادی کے رخصت ہوجانے پر لیڈی نگارخانہ میں آگئی اور ڈچز پیسلی سے ادھر اُدھر کی گپ شپ اُڑانے لگی۔

لیڈی اُس وقت بالکل پری معلوم ہوتی تھی۔ اس کی سفید صراحی دار گردن۔ دل کی گہرائیوں میں اُتر جانے والی تیز نظریں۔ زرین بالوں کی گول جٹائیں۔ اس کے حسن کو چار چاند لگا رہی تھیں۔ اِن اوصاف نے اس کے چہرے کو ایک مقدس آسمانی نُور سے منور کر دیا تھا مگر اس میں وہ رعنائی اور کشش حُسن بھی ضرور شامل تھی جو صرف ارتکابِ گناہ کے بعد ہی کسی چہرے پر جلوہ فرما ہوتی ہے۔

دراصل لیڈی ایک عجیب و غریب عورت تھی۔ ابتدائے زندگی ہی میں اُس نے اِس اُصول پر کہ

بدنام اگر ہوں گے تو کیا نام نہ ہوگا

نہایت بے باکی سے عمل کرنا شروع کر دیا تھا۔ اس نے یہ بھی محسوس کر لیا تھا کہ جب تک موجودہ معاشرتی خیالات اور تمدنی نظام کے خلاف کچھ غیر معمولی حرکتیں نہ کی جائیں اس شہرت فزا بدنامی کا حصول بھی ناممکن ہے۔ چنانچہ اس نے بعض ایسی حرکتیں شروع کر دیں کہ لوگ خواہ مخواہ اس کی طرف متوجہ ہوں اور اس کے تذکرے زبان زدِ خاص و عوام ہوجائیں مثلاً اس کی جدت پسند طبیعت نے "تبدیلی شوہر" کے زریں اصول پر پورے جوش و خروش سے عمل کرنا شروع کر دیا۔ تھوڑے تھوڑے عرصہ میں نت نئے شوہر بدلتی جو اپنی طبائع میں دُور کی بھی مناسبت نہ رکھتے تھے۔

مگر اب لیڈی کے متعلق سوسائٹی میں عام طور پر خاموشی تھی۔ عرصہ ہوا لوگ اس کی جدت پسندی کی داد دے چکے تھے۔ ہاں کچھ بھی کیوں نہ ہو ان کارناموں نے اسے ایک شخصیت بنا دیا تھا اور اب وہ باعزت لوگوں میں آرام سے اپنی زندگی گزار رہی تھی۔

لیڈی کے کوئی اولاد نہ تھی اور اگرچہ اس کی عمر چالیس سال کی تھی مگر جوانی کی اُمنگیں اور خواہشات کے شعلے ——— جو ایک پُرآشوب شباب رفتہ کا ماحصل تھے ——— ابھی تک اس معمر جسم میں اُٹھ رہے تھے۔

یکایک اس نے کمرے پر ایک نظر ڈالی اور اپنی صاف، کھری اور تیز آواز میں کہا "میرا عالم ید کہاں ہے؟"

ڈچز نے گھبرا کر دریافت کیا "کیا فرمایا آپ نے؟"

"محترم خاتون میرا عالم ید۔ کیونکہ فی الحال میں اس کے بغیر زندگی نہیں گزار سکتی۔"

"درست ہے کیوں نہیں آپ ہمیشہ سے ہی جدت پسند ہیں۔"

"ہاں خاتون وہ ہفتہ میں دو مرتبہ میرا ہاتھ دیکھنے آتا ہے اور ہمیشہ بہت ہی دلچسپ باتیں بتاتا ہے۔ میں آپ سے ضرور اس کا تعارف کراؤں گی۔"

"اخاہ۔ آپ میرا تعارف کرائیں گی تو کیا آپ کا یہ مطلب ہے کہ وہ یہاں موجود ہے۔"

"جی ہاں وہ یہیں ہے کیونکہ میں اس کی غیر حاضری میں دعوت دینے کا گمان بھی نہیں کر سکتی۔ سنیئے تو۔ وہ مجھے بتاتا ہے کہ میں ایک فوق الفطرت ذہن کی مالک ہوں۔ اگر میرا انگوٹھا بال برابر اور چھوٹا ہوتا تو میں یقیناً بہت دل برداشتہ رہا کرتی اور اپنی زندگی کے ایام کسی خانقاہ میں گزار دیتی۔"

ڈچز نے اطمینان کا سانس لیتے ہوئے کہا "اچھا تو وہ ہماری قسمت کی خوبیاں اور آرام بتاتا ہے۔"

"نہیں خاتون وہ ہمیں تقدیر کی برائیوں اور خرابیوں سے بھی آگاہ کرتا ہے۔ جتنی بُرائیاں اور مصیبتیں آپ پسند فرمائیں وہ آپ کو بتا سکتا ہے۔ دیکھیئے اس نے اگلے سال کیلئے پیشینگوئی کی ہے کہ میرے لئے خشکی اور سمندر پر رہنا دونوں خطرناک ہیں اسلئے میرا ارادہ ہے کہ میں ایک ہوائی طیارہ میں اقامت گزیں ہو جاؤں اور ہر شام اپنا کھانا ایک باسکٹ میں اوپر کھینچ لیا کروں یہ تمام باتیں مجھے ٹھیک یاد نہیں یا تو میری انگلی پر یا ہتھیلی پر لکھی ہوئی ہیں۔"

"مگر اس کا مطلب تو خدا کے ساتھ چالیں چلنا ہوا۔"

"یقیناً۔ مگر خدا اب اس قابل ضرور ہو گیا ہوگا کہ ہماری چالوں میں نہ آئے! میرا ذاتی خیال تو یہ ہے کہ ہر شخص کو کم از کم مہینہ میں ایک بار ضرور اپنا ہاتھ پڑھوانا چاہیئے تاکہ معلوم ہو جائے کہ کون کون سے افعال اس کے لئے مضرت رساں ہیں۔ یہ تو ضرور ہے کہ انسان

وہی کرتا ہے جو اسے کرنا ہوتا ہے۔ تاہم اس قسم کی آگاہی ہے بہت دلچسپ۔ اِدھر اُدھر دیکھ کر، اچھا اگر کوئی اور مسٹر لوچر کو بلانے نہیں جاتا تو میں خود انہیں بلالاتی ہوں"۔

لارڈ ارتھر (جو نزدیک کھڑے یہ گفتگو سُن رہے تھے) "خاتون اجازت دیجئے کہ میں اسے بلالاؤں"۔

"لارڈ ارتھر جناب کا شکریہ۔ میرا خیال ہے کہ آپ اسے نہیں پہچانتے"۔

"لیڈی ونڈرمیر! اگر وہ اس قدر عجیب وغریب آدمی ہے تو میں اسے پہچان لوں گا۔ براہِ کرم مجھے اس کا حلیہ بتائیے میں اسے ابھی لے آتا ہوں"۔

"وہ صورت شکل سے بالکل عالم یہ نہیں معلوم ہوتا۔ اس کی شکل وصورت بالکل عامیانہ ہے جس میں کوئی بات خلافِ قیاس نہیں۔ وہ پست قد اور طاقت ور آدمی ہے۔ اس کی "فارغ البال" چندیا نہایت مضحکہ خیز ہے اور سنہرے فریم کا بڑا چشمہ اس کی چھوٹی چھوٹی آنکھوں کی پردہ پوشی کرتا ہے۔ یہ سمجھیئے کہ شکل میں آدھا خاندانی ڈاکٹر اور آدھا وکیل ہے! .... لیجیئے مسٹر لوچر خود ہی آگئے"۔

"مسٹر لوچیر براہ کرم ڈچز پیسنزلی کا ہاتھ پڑھیئے"۔

ڈچیز کی طرف مخاطب ہو کر "خاتون اپنے دستانے اتار دیجئے"۔

ڈچیز نے دستانے اُتارتے ہوئے کہا "محترمہ میں اسے مناسب نہیں سمجھتی تاہم خیر ....

(۲)

مسٹر لوچر نے دو تین ہاتھ پڑھے۔ انہوں نے چند حاضرین کے ماضی پر جو روشنی ڈالی وہ بالکل صحیح اور درست تھی۔ اصل واقعات اور مسٹر لوچر کے بیان میں سرِ مو تفاوت نہ تھا۔

ان کی صحتِ بیان نے سب کو ان کی قابلیت کا یقین دلا دیا تھا۔ اب ہر شخص اپنا ہاتھ پڑھوانے کو بے چین اور موقعہ کا متلاشی تھا۔ لارڈ ارتھر قریب کھڑے مسٹر لوچر کی تمام گفتگو سُن رہے تھے۔ وہ بیتاب تھے کہ کسی نہ کسی طرح اپنا ہاتھ دکھائیں۔ تاریک مستقبل کو جاننے کی لاانتہا خواہش نے حال کے گہرے نقوش کو لمحہ بھر کے لئے محو کر دیا تھا۔ ایک بے انتہا جذبۂ شوق اس کی رگ رگ میں موجزن تھا "میرا نوشتۂ تقدیر کیا ہے؟" یہ سوال اس کے پیشِ نظر تھا۔

مگر یہ بھی مناسب نہ تھا کہ خواہ مخواہ سب کے بیچ میں اپنا ہاتھ گھسیڑ دیں اور بچوں کے سے ضدی انداز میں مسٹر لوچر کا دامن پکڑ کر مچل مچل کر کہیں "میرا ہاتھ دیکھئے۔ میرا ہاتھ دیکھئے"۔ وہ زندگی کی ان ابتدائی منازل کو طے کر چکے تھے جہاں اس قسم کی حرکات جائز خیال کی جا سکتی تھیں۔

آخر ان سے نہ رہا گیا۔ وہ لیڈی کی طرف بڑھے اور مسکراتے ہوئے کہا: "غیر مناسب نہ ہو گا اگر میں بھی مسٹر لوچر کو اپنا ہاتھ

دکھالوں"۔

لیڈی "ہاں ضرور، مسٹر لوچر کا مقصدِ حیات ہاتھ دیکھنا ہی ہے۔ ہاں یہ پہلے ہی بتائے دیتی ہوں کہ آپ کی منگیتر سیبل کل میرے یہاں مدعو ہیں اور میں مسٹر لوچر کی تمام پیشگوئیاں صاف صاف انہیں بتادوں گی۔ ذرا سوچ سمجھ کر ہاتھ دکھلایئے! اگر مسٹر لوچر نے بتایا کہ آپ بدمزاج ہیں یا اواخرِ زندگی میں آپ کسی بُرے مرض میں مبتلا ہوجائینگے یا آپ پہلے ہی سے کسی کی زلفوں میں اسیر ہیں تو یاد رکھئے میں ساری باتیں سیبل کو بتادوں گی۔ آپ جانیں، جی چاہے ہاتھ دکھائیں جی چاہے نہ دکھائیں"۔

لارڈ آرتھر نے مسکراتے ہوئے نہایت یقین سے سر ہلایا اور کہا "میں آپ کی دھمکیوں میں آنے والا نہیں۔ سیبل مجھ سے اور میں اس سے خوب واقف ہوں"۔

لیڈی "خیر جانے دیجئے۔ خوشگوار شادی کی بنیاد حقیقتاً ایک دوسرے سے کامل ناواقفیت اور اجنبیت ہے۔ (عالم بیدکی طرف متوجہ ہوتے ہوئے) مسٹر لوچر! لارڈ آرتھر اپنا ہاتھ دکھانے کے لئے بیتاب ہیں (ہنستے ہوئے) ہاں دیکھئے انہیں یہ نہ بتایئے کہ لندن کی حسین ترین دوشیزہ سے اِن کا رشتہ ہوچکا ہے۔ یہ خبر مدت ہوئی منظرِ عام پر آچکی ہے۔ آپ ہمیں ان کے بارے میں کوئی اور دلچسپ بات بتایئے"۔

جونہی مسٹر لوچر نے لارڈ آرتھر کے ہاتھ پر نظر ڈالی اس کے چہرے پر مردنی چھاگئی! اس کی بھویں ایک عجیب ڈراونے انداز میں کانپنے لگیں!! پسینے کے چند قطرے اس کی پیشانی پر نمایاں ہوگئے!!!

لارڈ آرتھر نے مسٹر لوچر کی ان علامات کو محسوس کرلیا۔ ان پر خود ایک ہیبت طاری ہوگئی۔ ان کی آنکھوں سے وحشت اور گھبراہٹ ٹپکنے لگی۔ وہ چاہتے تھے کہ اپنا ہاتھ چھڑا کر جتنی جلدی ممکن ہو اس کمرے سے باہر نکل جائیں۔ مگر انہوں نے اپنے آپ کو روکا وہ سنبھلے۔ مستقبل کا علم خواہ کتنا ہی تاریک اور تکلیف دہ کیوں نہ ہو اس مجرمانہ فرار سے بہتر تھا۔

آخر لارڈ آرتھر نے نہایت بیتابی سے کہا "مسٹر لوچر کچھ بتایئے۔ میں سخت منتظر ہوں"۔

مسٹر لوچر چند منٹ تک بالکل خاموش رہے۔ ان کے لبوں پر مہرِ سکوت ثبت ہوگئی تھی۔ وہ کسی گہرے خیال میں ڈوبے ہوئے تھے۔ دفعتہً مسٹر لوچر نے دایاں ہاتھ جھٹک دیا اور بایاں دیکھنا شروع کیا۔ اس نے چوڑی ہتیلی کو پوری وسعت سے پھیلایا اور اتنا جھک گیا کہ اس کا چشمہ لارڈ آرتھر کے ہاتھ کو چھونے لگا۔ تشویش، فکر اور خوف کی وہی تمام علامات اس کے چہرے پر پھر ظاہر ہوئیں۔ چند منٹ کے لئے اس کا رنگ اُڑ گیا۔ مسٹر لوچر نے اپنی حالت کو چھپانے کی ناکام کوشش کی اور مسکراتے ہوئے کہا "واقعی یہ ایک البیلے نوجوان کا ہاتھ ہے"۔

لیڈی "یقیناً۔ یہ البیلے نوجوان ضرور ہیں۔ ہم تو یہ جاننا چاہتے ہیں کہ یہ البیلے شوہر بھی ہونگے یا نہیں"۔

"ہاں اگلے چند ماہ میں انہیں ایک بحری سفر درپیش ہے . . . . . انہیں کسی دور کے رشتہ دار کی موت سے بھی تھوڑا سا رنج ہوگا . . . . ."

مسٹر لوچر خاموش ہو گئے اور لیڈی اپنے مہمانوں سمیت کھانے کے کمرے میں چلی گئی۔

لارڈ آرتھر تنہا آتش دان کے پاس کھڑے تھے۔ انہوں نے محسوس کر لیا تھا کہ مسٹر لوچر نے ان کے ہاتھ میں ضرور کوئی غیر معمولی مصیبت دیکھی ہے۔ ان پر خوف وہراس طاری تھا۔ آنے والے مصائب کے خیال نے انہیں دل برداشتہ کر رکھا تھا۔ وہ سیبل کے خیال میں کھوئے ہوئے تھے کہ نہ معلوم کیا مصائب ان کی آئندہ خوشی اور شادمانی کو پامال کرنے والے ہیں . . . .

دفعتہً مسٹر لوچر کمرے میں داخل ہوئے وہ کوئی چیز بھول گئے تھے اور اسے لینے واپس آئے تھے۔

لارڈ آرتھر نے سخت لہجہ میں کہا "مسٹر لوچر میں دودھ پینے والا بچہ نہیں ہوں۔ آپ مجھے صاف صاف بتلایئے کہ آپ نے میرے ہاتھ میں کیا دیکھا۔ آپ کی وہ غیر معمولی کیفیت مجھے بتا رہی ہے کہ آپ نے ضرور کوئی نہ کوئی بات دیکھی ہے —— ہاں کل آپ کو چیک بھجوا دوں گا۔"

مسٹر لوچر دم بخود رہ گئے۔ وہ لارڈ آرتھر کو کچھ بتانا نہ چاہتے تھے مگر پیسے کا نام سن کر ان کی باچھیں کھل گئیں۔ انہوں نے خوردبین نکالی اور لارڈ آرتھر کا ہاتھ دیکھنا شروع کر دیا۔

(۳)

دس منٹ بعد لارڈ آرتھر کمرے سے نکلے۔ ان کا چہرہ خوف وہراس سے سفید تھا۔ جسم میں خون کا ایک قطرہ تک بھی معلوم نہ ہوتا تھا۔ آنکھوں سے وحشت اور بربریت ٹپک رہی تھی !!!

رات بڑی خنک تھی۔ پارک کے لیمپ ٹھنڈی تند ہوا میں ٹمٹما رہے تھے مگر لارڈ آرتھر کا جسم جل رہا تھا۔ ان کا چہرہ بخار سے تمتما اٹھا تھا۔ ہاتھ پاؤں سے شعلے نکل رہے تھے وہ ایک مخمور آدمی کے مانند جھوم جھوم کر قدم رکھ رہے تھے اور ہر قدم پر ایسا معلوم ہوتا تھا کہ اب زمین پر آ رہیں گے۔ وہ ایک لیمپ کے نیچے کھڑے ہو گئے اور اپنا ہاتھ دیکھنے لگے متصورہ تیزی سے اپنا کام کر رہی تھی۔ ان کے ہاتھ خون میں بھرے تھے! اُن پر خون کے لال لال دھبے نظر آ رہے تھے !!!

"قتل!" یہ اس عالم بد کی پیشین گوئی تھی۔ لارڈ آرتھر دیوانے ہو گئے تھے۔ قدم قدم پر یہ خوفناک خیال ان کے دماغ سے مس ہوتا۔ قتل —— ایک انسان کا قتل —— یہ اُن کا نوشتۂ تقدیر تھا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ رات کی عمیق تاریکی ان کے راز سے آشنا تھی اور ہوا کی ہر موج ان کے کان میں "قتل قتل" کا صور پھونک رہی تھی۔ گلی کے ہر کونے میں ایک جسد انسانی خاک و خون میں تڑپتا ہوا نظر آ رہا تھا !!!

وہ پارک میں داخل ہوئے۔ خوشگوار ہوا اور بھینی بھینی خوشبو نے ان کے دماغ پر اچھا اثر کیا اور انہوں نے لوہے کے ٹھنڈے ٹھنڈے کٹہرے پر اپنی پیشانی رکھ دی۔ "قتل قتل" کے الفاظ بے ساختہ ان کی زبان سے نکل رہے تھے۔ وہ خود اپنی آواز سے سہمے جاتے تھے۔ ان کا دماغ پھٹا جاتا تھا۔

لارڈ آرتھر پارک سے نکل کر گلی میں داخل ہوئے اور وہاں سے سڑک پر آ گئے۔ سڑک بالکل خاموش اور سنسان پڑی تھی دونوں جانب گیس کے لیمپ ٹمٹما رہے تھے۔ دور ایک طرف ایک خالی گاڑی کھڑی تھی۔ گاڑیبان غافل سو رہا تھا۔ سڑک کے کنارے دو آدمی کھڑے ایک اشتہار پڑھ رہے تھے۔ لارڈ آرتھر نے بھی اس پر ایک نظر ڈالی "قتل" کالے جلی قلم سے لکھا ہوا تھا۔ یہ کسی مفرور قاتل کا اشتہار تھا ۔۔۔ "کسی دن میرا اشتہار بھی اسی طرح چسپاں کیا جائے گا۔"

صبح قریب تھی، ابھی آفتاب نہ نکلا تھا۔ صرف اس کی نقابِ بے تار کی ہلکی ہلکی روشنی شب گریزاں کی منتشر تاریکی سے مصروفِ پیکار تھی۔ گرد و نواح کے مزدور پھلوں اور سبزیوں کے ٹوکرے سروں پر رکھے دلکش گیت الاپتے آہستہ آہستہ شہر میں داخل ہو رہے تھے۔ نور اور نغمہ کی اس لطیف آمیزش نے فضا پر ایک والہانہ کیفیت طاری کر دی تھی۔

لارڈ آرتھر ان سب باتوں سے بے خبر انتہائی بخار کی بیہوش کن تپش میں اپنے مکان پہنچے اور سونے کی نیت سے کمرے میں لیٹ گئے۔

(۴)

دوسرے دن تقریباً بارہ بجے لارڈ آرتھر اپنے خواب سے چونکے۔ غسل کیا۔ کچھ ناشتہ کیا اور ایک کرسی پر خیالات میں غرق بیٹھ گئے۔ ان کی نظر سیبل کی تصویر پر پڑی۔ وہ حسن و رعنائی کا ایک مافوق الفطرت مرقع تھی۔ دستِ قدرت نے اپنی پاک صناعی کو اس چہرہ پر ختم کر دیا تھا اور سنگ مرمر و موئے سے نہیں بلکہ "آدم کی گل" سے وہ نازنین بت تراشا گیا تھا جس کا نور زاہدوں کے لئے جلوہ گاہِ طور اور عاصیوں کے واسطے شمع ہدایت تھا۔ اس کا سر ایک طرف کو جھکا ہوا تھا اس کی نازک پتلی سفید گردن ریشمیں بالوں کے ہلکے پھلکے بار کو سنبھالنے کے قابل بھی نہ معلوم ہوتی تھی۔ اس کے گلابی ہونٹ ذرا کشادہ تھے گویا وہ کوئی نغمہ الاپ رہی تھی۔ کنوارپن کی تمام تر نزاکت و رعنائی اس بے گناہ چہرے پر شعاع مرتعش کے مانند رقصاں تھی۔

لارڈ آرتھر سیبل کی قدر و قیمت سے واقف تھے۔ اُن کی محبت ایک بے معنی شہوانی جذبہ نہ تھی۔ بلکہ وہ ایک آسمانی تقدس تھا۔ سیبل ان کے لئے نیکی اور روحانیت کا مجسمہ تھی۔ وہ محبت کو خود غرضیٔ نفس پر قربان ہوتا نہ دیکھ سکتے تھے۔ اگرچہ شادی کی تاریخ بہت قریب تھی مگر ان کی آوازِ ضمیر اس بات کی متقاضی تھی کہ وہ سیبل سے شادی نہ کریں کیونکہ ابھی نوشتۂ تقدیر پورا کرنا تھا! وہ کسی بے گناہ انسان کے پاک خون کو صرف اس لئے بہا دیں کہ مشیتِ الٰہی پوری ہو جائے اور اس سے پہلے

شادی کرنا ناممکن تھا۔

وہ اُٹھے اور سوچنے لگے کہ کس کو ہلاک کیا جائے بہت کشش و پنج کے بعد آخرکار انہوں نے فیصلہ کر لیا۔ وہ اپنی ایک دُور کی رشتہ دار لیڈی کلم کی جان لیں گے۔

تاخیر کی گنجائش نہ تھی۔ یہ بھی ممکن نہ تھا کہ لارڈ آرتھر لیڈی کلم کے ساتھ کسی قسم کا تشدد کریں۔ انہوں نے غور کرنے کے بعد تصفیہ کر لیا کہ زہر سے بہتر کوئی شئے اس مقصد کو پورا نہیں کر سکتی۔ چنانچہ ایک دوافروش سے انہوں نے تھوڑا سا زہر یہ بہانہ کر کے خریدا کہ انہیں ایک کُتّے کو ہلاک کرنا ہے۔

لارڈ آرتھر نے زہر کی گولی کو شکر میں لپٹوایا اور اس کو ایک نہایت خوبصورت ڈبیا میں رکھ لیا۔ وہ لیڈی سے ملنے چلے گئے۔ لیڈی کلم پُرانی بُڑھی، دقیانوسی وضع کی عورت تھی۔ اس نے شکوے شکایت کا دفتر کھول دیا اور اپنی بیماری کا دُکھڑا رونا شروع کر دیا۔ لارڈ آرتھر نے اس موقع کو غنیمت جانا اور کہنے لگے "میں آپ کے لئے ایک دوا لایا ہوں۔ یہ امریکہ کی ایجاد ہے۔ آج تک آپ کے مرض کی اس سے اچھی اور زود اثر دوا دریافت نہیں ہوئی جس وقت آپ کو دورہ پڑے اسے فوراً نگل جائیے دیکھیئے صرف چند لمحوں میں آپ اس کا اثر محسوس کریں گی۔ آپ کا مرض ہمیشہ کے لئے زائل ہو جائے گا" لیڈی نے ان کا بہت بہت شکریہ ادا کیا اور انہیں رخصت کر دیا۔

لارڈ آرتھر خوش خوش واپس آئے۔ شادی بالکل قریب تھی۔ یہ نہ کہا جا سکتا تھا کہ لیڈی کلم کو کب دورہ پڑے اور وہ کب گولی کھائے۔ اس خیال کو مدِنظر رکھتے ہوئے وہ سیبل سے ملے اور اُسے اس بات پر راضی کر لیا کہ کچھ عرصہ کے لئے شادی ملتوی کر دی جائے۔

(۵)

اس اثنا میں لارڈ آرتھر پیرس چلے گئے۔ وہ ہر روز اخباروں کی صفحہ گردانی کیا کرتے کہ لیڈی کلم کے انتقال کی خبر پڑھیں مگر کوئی پتہ نہ چلتا تھا۔

ایک دن وہ ہوٹل کے زینے سے اُتر رہے تھے کہ نوکر نے انہیں ایک تار دیا۔ لارڈ آرتھر کی خوشی اور شادمانی کی کوئی انتہا نہ رہی۔ ان کا دل بلیوں اُچھلنے لگا لیڈی کلم مر چکی تھی!!! اب آخری کانٹا نکل گیا تھا۔ سیبل کی تصویر اُن کی آنکھوں میں پھر رہی تھی۔ تھوڑی دیر بعد لیڈی کلم کے مشیر قانونی کا خط موصول ہوا جس میں انتقال کی خبر درج تھی اور لکھا تھا کہ لیڈی اپنا مکان اور جائداد منقولہ لارڈ آرتھر کو چھوڑ گئی ہے!" لارڈ آرتھر نے اپنی آمد کا تار فوراً لندن بھیج دیا اور روانہ ہو گئے۔ وہ لیڈی کلم کے مکان پر گئے تاکہ تمام چیزوں کا جائزہ لے سکیں اور جو کچھ تھوڑا بہت حساب لیڈی کے نام تھا وہ صاف کر دیں۔

لارڈ آرتھر اِدھر اُدھر سامان کو دیکھ رہے تھے، دفعتًہ ان کے چہرے کا رنگ فق ہو گیا، ہوش و حواس معطل ہو گئے۔ آنکھوں کے آگے اندھیرا چھا گیا۔ وہ بیہوش ہو گئے ——— زہر کی گولی اسی طرح ڈبیا میں بند رکھی تھی۔ لیڈی کلم دراصل طبعی موت مری تھی۔ اس نے گولی کو چھوا تک بھی نہ تھا!!!

لارڈ آرتھر ناکام رہے۔ وہ سیبل سے شادی نہ کر سکتے تھے۔ ان کا دل بجھ گیا۔ سیبل کے والدین شادی کا تقاضا کر رہے تھے۔ پہلے ہی التوا سے طرح طرح کی چہ میگوئیاں شروع ہو گئی تھیں۔ اب شادی کے دوسرے التوا سے سیبل کے والدین کو از حد تکلیف ہوئی مگر اُنہوں نے یہی مناسب سمجھا کہ لارڈ آرتھر کے اصرار پر ایک مرتبہ اور شادی ملتوی کر دیں۔ اگر اس بار اُنہوں نے مقرّرہ تاریخ پر شادی نہیں کی تو رشتہ منقطع ہو جائے گا اور وہ ہمیشہ کے لئے اپنی محبوبہ سے الگ کر دیئے جائیں گے۔

(۶)

لارڈ آرتھر بڑے متفکر تھے۔ زہر کی ترکیب ناکام رہی تھی۔ اب کیا کرنا چاہئے؛ کیسے قتل کیا جائے؛ کس کی جان لی جائے؛ انہوں نے پھر سوچا اور تصفیہ کیا کہ وہ اپنے چچا ڈین جی چیسٹر کی جان لینگے اور اس مرتبہ بجائے زہر کے بارود استعمال کرینگے۔ ڈین کو پرانی گھڑیاں جمع کرنے کا بہت شوق تھا۔ یہ گویا اس کا مشغلہ تھا۔ اس کے پاس قسم قسم کے گھنٹے جمع تھے۔ پندرہویں صدی سے لے کر زمانۂ موجودہ تک کی گھڑیاں ڈین کے قبضہ میں تھیں جو اس کی لائبریری میں خوبصورت منقش الماریوں میں نہایت حفاظت سے رکھی تھیں۔

اب سوال یہ تھا کہ مادۂ آتش گیر کہاں سے اور کیونکر حاصل کیا جائے۔ لارڈ آرتھر کو اس کے متعلق کسی قسم کا علم نہ تھا انہیں اپنے ایک روسی دوست کا خیال آیا جس کا قیام انگلستان میں مشتبہ نظروں سے دیکھا جاتا تھا۔ انہوں نے سوچا کہ روسی کو اس بارے میں ضرور کچھ نہ کچھ معلومات ہونگی۔ یہ خیال آتے ہی وہ اُٹھے اور اپنے دوست کے مکان کی راہ لی۔

اُنہوں نے سارا معاملہ کہہ سنایا، روسی نے دبی زبان میں ان سے دو چار کلمے کہے اور ایک پُرزے پر انہیں کسی نامعلوم کوچے کا پتہ لکھ دیا۔

لارڈ آرتھر اس پتے کے بموجب ایک گندی تاریک گلی میں ایک مکان پر پہنچے۔ انہوں نے دروازے پر دستک دی ایک آدمی نے گھبرا کر دروازہ کھولا اور پوچھا "فرمائیے کیا مطلب ہے؟"

لارڈ آرتھر نے پرچہ دیتے ہوئے کہا "مجھے انہوں نے بھیجا ہے"۔

تھوڑی دیر بعد وہ اندر بلائے گئے جہاں ایک نوجوان جرمن نے ان کا خیر مقدم کیا اور انہیں چاء پر مدعو کیا۔ لارڈ آرتھر نے چائے پی اور جرمن سے اپنا مطلب کہا۔ وہ ایک ایسا گھنٹہ چاہتے تھے جو کسی مقررہ وقت پر ڈائنامیٹ کی طرح خود بخود پھٹ

جلائے اور اپنے ساتھ سب کو لے اُڑے۔

جرمن نے تھوڑے توقف کے بعد لارڈ آرتھر کو ایک گھنٹا دے دیا اور کہا "یہ جمعہ کے دن ٹھیک بارہ بجے اُڑے گا۔"

لارڈ آرتھر بہت خوش ہوئے۔ شکریہ ادا کیا اور رخصت ہو گئے۔

(۷)

جمعہ، ہفتہ، اتوار لارڈ آرتھر بڑی بیتابی سے ڈین کی موت کی خبر کا انتظار کرتے رہے۔ وہ ہر اخبار کو اُلٹ پلٹ کر دیکھتے کہ کسی نے اس واقعہ کی خبر دی ہو گی مگر کسی اخبار میں اس کا ذکر تک بھی نہ تھا۔ وہ بڑے مایوس ہوئے۔ کمرے سے نکلے اور اپنا فکر و تردد رفع کرنے کے لئے ڈچز سے ملنے چلے گئے۔

ادھر اُدھر کی باتیں ہونے لگیں۔ ڈچز نے کہا لارڈ آرتھر کل ڈین کی صاحبزادی کا خط موصول ہوا ہے۔ ایک بات بہت عجیب لکھی ہے کسی نے ضعیف ڈین کو ایک گھنٹا بھیجا تھا جو اس نے اپنے کتب خانے میں ٹانگ لیا۔ جمعہ کے دن اس میں سے ایک عجیب گھر گھر کی آواز آئی، تھوڑا سا دھواں نکلا اور گھنٹہ بند ہو گیا۔ تحقیقات سے معلوم ہوا کہ اس قسم کے گھنٹے بچوں کے کھلونوں کے طور پر جرمنی میں بہت بکتے ہیں اور اس طرح جتنی بار چاہو لے چلایا جا سکتا ہے۔ کسی مسخرے نے مذاق مذاق میں یہ گھنٹا ڈین کو بھیج دیا!!!"

لارڈ آرتھر نے نہایت تحمل سے سارا واقعہ سُنا۔ چند منٹ بعد وہ ڈچز سے رخصت ہو گئے اور واپس اپنے کمرے میں آ لیٹے۔

خود تقدیر ان کے کاموں میں روڑے اٹکا رہی تھی۔ ان کے ارادوں اور منصوبوں کے پورا ہونے کا کوئی ذریعہ نہ تھا، وہ کبھی کبھی یہ سوچتے تھے کہ سیبل سے رشتہ توڑ لیا جائے۔ اگلے ہی دن شادی کی تاریخ تھی اور اب التوا ناممکن تھا۔ ہاں اس کی آئندہ زندگی افسردگی اور ناکامی کا ایک زندہ مرقع ہو گی۔

(۸)

شام ہو گئی اور لارڈ آرتھر کلب چلے گئے۔ واپسی پر ان کی طبیعت پریشان تھی وہ دریائے ٹیمز کے پُل پر تفریح کی غرض سے چہل قدمی کرنے لگے۔ جوں جوں رات بڑھتی گئی پُل پر ویرانی چھاتی گئی، بارہ بجے پل بالکل سنسان تھا۔ مگر لارڈ آرتھر خاموشی سے ایک بنچ پر بیٹھے رہے۔ دو بجے وہ اُٹھے اور آہستہ آہستہ مکان کی طرف چلے۔ رات کی تاریکی میں کل نظارہ دھندلا ہو رہا تھا۔ بڑی بڑی اونچی اونچی عمارتیں تاریک لبادہ اوڑھے کھڑی تھیں۔ لارڈ آرتھر آگے بڑھے۔ دُور پل کی دیوار کے پاس ایک آدمی سا نظر آیا۔

لارڈ آرتھر اس کے قریب گئے اور گیس کی دُھندلی روشنی میں اسے نہایت غور سے دیکھا ــــ ہاں یہ وہی عالم ید تھا ــــ مسٹر پوجر ــــ وہ کھڑے کے کھڑے رہ گئے۔ ان کے دماغ میں کوئی خیال آیا وہ بہ سرعت تمام نہایت خاموشی سے مسٹر پوجر کے پیچھے آ کھڑے ہوئے اور آن کی آن میں عالم ید کو اُٹھا کر دریا میں پھینک دیا!!! انہوں نے چاروں طرف دیکھا۔ بالکل خاموشی تھی۔ وہ لپک کر جلدی سے پل پار کر گئے ــــ شادی اور سیبل!!! ــــ

(آسکر وائلڈ)

جیو اد میرٹھی

# رخصت!

انتہائے یاس و غم میں چھوڑ کر جاتے ہو کیوں؟ / تم تو جانِ آرزو ہو مجھ کو تڑپاتے ہو کیوں؟

کیا کرے گا آہ کوئی نامرادِ زندگی / وقتِ رخصت مجھ سے ملنے کی قسم کھاتے ہو کیوں؟

ایک مجبورِ محبت سے تغافل کس لئے؟ / ایک پابندِ وفا سے اتنا شرماتے ہو کیوں؟

پاسِ ناموسِ وفا سے لب پہ ہے مہرِ سکوت / مجھ سے اور افشائے رازِ عشق گھبراتے ہو کیوں؟

---

گرمیٔ الفت تمہارے پیار کے قابل نہیں / دل کی دنیا پر تمنا بن کے چھا جاتے ہو کیوں؟

مجھ سے نفرت ہے تو میرے دل سے کیوں نفرت نہیں / یاد بن کر تم مرے پہلو میں آ جاتے ہو کیوں؟

---

کیوں خیال آیا مری مایوسیوں کا اب تمہیں؟ / اپنی غفلت یاد کر کے خود ہی شرماتے ہو کیوں؟

رہنے دو جس حال میں رکھا ہی تم نے آج تک / اور بھی عذرِ جفا سے دل کو تڑپاتے ہو کیوں؟

نہیں ان آنکھوں کو دیکھے گا سرشک آلودہ کون؟ / جاتے جاتے یہ نیا مجھ پر ستم ڈھاتے ہو کیوں؟

رخصت اے روحِ نشاط! اے راحتِ جانِ حفیظ

اب تمہاری یاد ہوگی دین و ایمانِ حفیظ

حفیظ ہوشیارپوری

---

# بچے کی چوری

گاؤں کے وسیع میدانوں کی صاف ہوا اور چمکتی ہوئی دھوپ میں میری زندگی کے پندرہ سال چشم زدن میں گزر گئے۔ کیسی پرکیف فضا تھی اور کیسی بے فکر زندگی۔ بچپن ہی سے میرا رنگ جنگلی پیپل کی طرح کچھ بھورا سا تھا۔

ہمیشہ کسی کی ایک سی نہیں گزرتی۔ میری خوشگوار زندگی میں بھی انقلاب آیا۔ میرے والدین موٹر میں تفریح کے لئے گئے تھے۔ ایک سخت حادثہ پیش آیا اور دونوں اس دارفانی سے کوچ کر گئے۔

کیسا صبر آزما وقت تھا۔ اس کی اہمیت کسی طرح میرے تصور میں نہ آتی تھی۔ بہت کچھ سوچتی تھی مگر سمجھنے سے قاصر تھی۔ میری پھوپھی جوآیا جس سے مجھے سخت نفرت تھی۔ تجہیز و تکفین میں شرکت کے لئے آئی۔ یہی ایک قریبی عزیز تھی۔ میرے باپ کی سوتیلی بہن۔

چند روز بعد پھوپھی نے اپنے پتلے پتلے ہونٹوں کو چبا کر کہا " ایلس! تمہارے باپ نے ایک پائی بھی نہیں چھوڑی۔ یہ کھیت بھی رہن ہے۔ قرض ادا کرنے کے لئے اسے بھی فروخت کرنا پڑے گا۔ اب تمہیں میرے ہی ساتھ رہنا ہوگا۔ مگر یہ سمجھ میں نہیں آتا کہ میں کس طرح تمہاری کفیل ہو سکتی ہوں۔ تمہارا کوئی اور ایسا عزیز بھی نہیں ہے۔ البتہ تمہاری صحت اچھی ہے۔ اس سے خیال کرتی ہوں کہ شاید تمہیں کوئی نوکر رکھ لے اور تمہارے ٹکڑے کا سہارا ہو جائے۔

مجھے اپنی سماعت پر یقین نہ آتا تھا۔ پھوپھی۔ جسے خود بھی مجھ سے نفرت تھی۔ اس کے ساتھ رہنا۔ مجھے اپنی زندگی میں روپیہ پیسہ کا کبھی خیال بھی نہ آیا تھا۔ معلوم ہوتا تھا کہ دولت گھر میں بھری پڑی ہے۔ میرا باپ نہایت کشادہ دل انسان تھا۔ جب کبھی وہ شہر سے واپس آتا تو ہمیشہ میرے اور ماں کے لئے اچھے اچھے تحائف لایا کرتا۔

آہ! اس رات کی وحشت! جب میں پھوپھی کے گھر جا رہی تھی۔ شاید عمر بھر فراموش نہ کر سکوں۔ اس کے ہر قول اور ہر فعل سے صاف ظاہر تھا کہ میں ایک بلائے ناگہانی ہوں جو اس کے سر آپڑی۔

سفر کی تمام رات میں نے رو رو کر کاٹی۔ کئی مرتبہ یہ خیال آیا کہ کسی اسٹیشن پر اتر کر چپکے سے کہیں کو چل دوں لیکن میرے پاس پھوٹی کوڑی بھی نہ تھی۔

میری زندگی کے آئندہ چند سال اسی امید میں بسر ہوئے کہ میں کب بڑی ہوتی ہوں۔ کب ملازمت ملتی ہے اور کب یہاں سے چھٹکارا نصیب ہوتا ہے۔

ہم ایک بڑے شہر میں رہتے تھے۔ یہاں کے شور و غل اور مصروفیت سے کلیجہ مُنہ کو آتا تھا۔ گاڑیوں کی گڑگڑاہٹ اور موٹروں کی آواز سے تمام تمام رات نیند نہ آتی تھی۔ اونچی اونچی عمارتیں دیکھ کر دم سا گھٹتا تھا۔ سڑکوں کے گرد و غبار سے طبیعت پریشان رہتی تھی۔ اس چھوٹے سے مکان کے تنگ و تاریک کمرے قبر سے کچھ کم نہ تھے..... اور میں زندہ در گور تھی۔

گھر کا سارا کام کاج میں ہی کرتی تھی لیکن پھوپھی پھر بھی ہمیشہ مجھ سے ناراض ہی رہتی۔ میرے ہر کام پر اعتراض کرتی اور ہر چیز میں عیب نکالا کرتی تھی۔ وہ اپنے احباب میں بیٹھ کر برملا میرے مُنہ پر کہتی کہ یہ خانہ داری کے قابل نہیں اور شاید اس سے کبھی کوئی شادی کرنا بھی پسند نہ کرے گا۔ اب میں خود اپنی آنکھوں میں بھی ذلیل ہو رہی تھی۔ اس کی باتوں سے مجھے یقین سا آگیا تھا کہ میں نہایت بدصورت اور بھونڈی ہوں۔

یہ صحیح ہے کہ میرا اگلا سا رنگ روپ نہ رہا تھا۔ دن پریشانی میں کٹتے اور رات رونے میں بسر ہوتی جس کا اثر صحت پر ہونا لازمی تھا، اور ہوا ...... میری بڑی بڑی سیاہ آنکھوں کے گرد حلقے پڑ گئے۔

میرے بال خوب گھنے اور بہت لمبے لمبے تھے۔ اگر میں نے ان کی نگہداشت کی ہوتی تو کیسے خوبصورت معلوم ہوتے لیکن پھوپھی کے دل شکن طرزِ عمل سے دل ہی مر چکا تھا۔

ایک دن شام کو اخبار میں ایک اشتہار دیکھا جس نے پھر میری زندگی کو ایک پلٹا دیا۔ "کسی بچے کے لئے ایک نرس کی ضرورت تھی جو گاؤں میں رہنے کے لئے آمادہ ہو" جب میں نے یہ جملہ پڑھا تو میرا دل ایک وحشیانہ خوشی سے اُچھلنے لگا۔

آمادہ! ...... گاؤں! ...... دو لفظوں میں میرے لئے ایک جنت کا سحر تھا۔ میں نے پتہ لکھ کر احتیاط سے اپنے پاس رکھ لیا اور یہ طے کر لیا کہ پھوپھی کو ہرگز اس کا علم نہ ہونے دوں گی۔ غالباً وہ روکتی تو نہیں۔ وہ تو خدا سے چاہتی تھی کہ کسی طرح میں کالا مُنہ کر جاؤں۔ لیکن اندر ہی اندر جی ڈرتا تھا کہ اگر اسے خبر ہو گئی تو ممکن ہے کچھ رُکاوٹیں پیدا کر دے۔

دوسرے دن علی الصباح میں آرڈن کے چھوٹے سے اسٹیشن پر اُتری۔ راستے میں ہر لحظہ میرے دماغ میں اپنے بوسیدہ کپڑوں کا خیال رہا۔ میرے پاس گنے چنے کپڑے تھے اور وہ بھی سب پُرانے۔ دورانِ گفتگو میں جو آئندہ پیش آئی، میں نے اپنے ہاتھوں کو کمر کے پیچھے چھپائے رکھا کیونکہ دستانوں میں سے انگلیاں جھانک جھانک کر میری مفلوک الحالی کا اعلان کر رہی تھیں۔

اسٹیشن سے تھوڑے فاصلے پر ایک خوبصورت سی عمارت تھی جس کے چاروں طرف خوش وضع وسیع برآمدے تھے۔ سامنے سرسبز گھاس کے دلفریب تختے تھے۔ میں تو کھلی ہوا اور ہرے بھرے درختوں کو ترس گئی تھی۔ میری نظر میں اس وقت یہ دنیا کا انتہائی دلفریب مقام تھا۔

ملاقات کے بڑے اور ٹھنڈے کمرے میں ایک طویل انتظار کے بعد مالکہ برآمد ہوئی۔ مجھے سخت تعجب ہو رہا تھا کیونکہ ہر چیز

گرد و غبار سے اٹی ہوئی تھی۔ نوکر چاکر بالکل بے پروا تھے۔ مالک کو بھی اپنی چیز کا کوئی درد نہ تھا۔ میرا خانہ داری کا جذبہ متقاضی ہوا کہ سب کو صاف کر دوں مگر کوئی کپڑا ہی نظر نہ آیا۔

مسز کارٹرائٹ کو دیکھ کر میں ششدر رہ گئی۔ کس بلا کی حسین تھی! کیسی خوبصورت تھی اور کتنی خوبرو۔ میں اس کے آگے خود کو پہلے سے بھی زیادہ بدصورت خیال کرنے لگی۔ اس کی پوشاک کس قدر قیمتی تھی اور کتنی موزوں گویا یہ تراش ایجاد ہی اس کے لئے ہوئی تھی اور غالباً ایسا ہی ہو۔

میں نے کبھی کوئی ایسی دلکش چیز نہ دیکھی تھی جیسے اس کے سرخ سنہرے گھونگرالے بال، اس کے چھوٹے چھوٹے نازک ہاتھ۔ نرم اور بلوریں، شاید اس نے تمام عمر ان سے کوئی کام ہی نہ لیا تھا۔ اس کے گلابی ناخن کس قدر گول اور خوبصورت ترشے ہوئے تھے!

میں اس کے حسن بے پناہ سے پوری طرح مرعوب ہو چکی تھی اور اس خیال سے کہ شاید میری شکستہ حالی سے متنفر ہو کر وہ مجھے رکھنا پسند نہ کرے مجھ پر سکرات کی سی کیفیت طاری ہو گئی۔

لیکن میری یہ وحشت اور پریشانی فضول تھی اس نے مجھ سے کچھ بھی تو نہیں کہا۔ اس کی برف جیسی نیلگوں آنکھیں مجھ پر پڑیں لیکن انہوں نے میری پوشش کا جائزہ نہ لیا۔ اس کے چند مختصر سوالات کا جواب میں نے جس مردہ آواز میں رکتے رکتے دیا اس کے سننے کی بھی اس نے تکلیف گوارا نہ کی اور نہایت بے پروائی سے کہا۔

"کل سے تم کام کرنے کے لئے آسکتی ہو۔ مکان کے عقبی حصہ میں بچے کے کمرے کے برابر تمہیں ایک کمرہ مل جائیگا اپنا سامان لیتی آؤ۔"

ملاقات اس قدر مختصر تھی کہ جب میں واپس جانے لگی تو خود حیران تھی کیا مجھے ملازمت مل گئی! دماغ میں یہی ایک خیال تھا۔ ایک چھوٹا سا بچہ میری نگرانی میں ہوگا۔ میں یہاں رہوں گی اور اب شاید بھوکا بھی جو لیا کو کبھی تکلیف دینے کی ضرورت بھی پیش نہ آئیگی۔ اگر مجھے علم کی ان تاریک اور بھیانک گھٹاؤں کا علم ہوتا جو اس مکان پر چھائی ہوئی تھیں تو شاید اس وقت اتنی خوشی محسوس نہ کرتی۔ لیکن بہت جلد مجھے ان سے دوچار ہونا پڑا۔

پہلی مرتبہ جب میں نے بچے کو دیکھا تو حیران رہ گئی۔ وہ میرے سایہ سے ڈرتا تھا۔ ہر چیز سے خائف نظر آتا تھا جب میں اسے پیار کرنے کے لئے جھکی تو وہ کانپ کر پیچھے ہٹ گیا اور پریشان نگاہوں سے میرا منہ تکنے لگا۔ . . . شاید اس نے میری آنکھوں میں محبت اور رحم کی جھلک دیکھ لی۔ وہ رفتہ رفتہ مجھ سے مانوس ہونے لگا۔ . . . اس کا خوف جاتا رہا۔ جب میں اس کی پیشانی پر بوسہ دیتی تو اس کے لبوں پر ایک جانگداز تبسم جھلک آتا۔

میرا خیال تھا کہ شاید پہلی نرس بہت سخت گیر تھی اس لئے وہ ہر چیز سے ڈرتا تھا۔ ڈکی کی محبت پہلی ہی نظر میں دل

میں گھر کر چکی تھی۔ وہ ایک چھوٹا سا تندرست بچہ تھا۔ نہایت خوبصورت گھونگر والے بال اور راست باز نیلی آنکھیں ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ وہ آنکھیں جو اب میری صورت دیکھ کر مسکرانے لگتی تھیں۔

وہ سات سال کا ہوگا۔ اس عمر میں تفکرات سے کیا کام مگر وہ بعض اوقات بیحد متفکر اور غمگین نظر آتا تھا۔ اکثر کھیلتے کھیلتے ایک دم خاموش ہوکر کسی گہرے فکر میں ڈوب جاتا۔ ایک مرتبہ میں نے دیکھا کہ وہ بلا وجہ چلا چلا کر رونے لگا۔ میں نے اسے گود میں اٹھا لیا اور رونے کی وجہ معلوم کرنی چاہی مگر وہ اپنے سر کو جنبش دے کر خاموش ہوگیا۔

اس کے والدین میں سے مجھے کسی سے بھی ملنے کا موقع نہ ملا۔ کیونکہ مسٹر کارٹرائٹ تو غالباً اکثر قصبہ سے باہر ہی رہتے تھے اور ماں کبھی بھول کر بھی ڈکی کے کمرے کا رُخ نہ کرتی تھی۔

تقریباً دس روز بعد ایک دن میں بچے کو کھانا کھلا رہی تھی کہ اس کا باپ کمرے کے دروازہ میں داخل ہوا۔ اس سے قبل مسٹر کارٹرائٹ کو میں نے کبھی دیکھا بھی نہ تھا لیکن دیکھتے ہی پہچان لیا۔ بچے کے سے خوبصورت گھونگر والے بال، وہی نیلگوں آنکھیں اور وہی مضبوط متناسب اعضاء۔ نہایت متانت سے وہ مجھ سے مخاطب ہوا "مجھے اُمید ہے کہ تم اس کی غور و پرداخت بخوبی کر سکو گی"۔

یہاں کی فضا کو میں ایک عرصہ تک نہ سمجھ سکی۔ ایک دن میں ڈکی کو لئے گھاس پر ٹہل رہی تھی۔ بمشکل وہ ایک منٹ کے لئے مجھ سے علیحدہ ہوا ہوگا کہ میں نے اس کے چیخنے کی آواز سنی۔ بھاگی ہوئی گئی اور جو کچھ دیکھا کتنا پریشان کن تھا۔

ڈکی کی ماں حسن کی ملکہ! اپنا ایک ہاتھ صوفے کی پشت پر رکھے ہوئے کھڑی تھی۔ دوسرے ہاتھ میں ایک بلوری جام تھا۔ میرے لئے بدگمانی کی تو کوئی وجہ نہ ہوسکتی تھی مگر اب مجھے دیکھ کر گمان ہوا کہ وہ نشہ میں چُور ہے۔

"یہاں آکر پریشان کرنے کا ابھی مزہ چکھاتی ہوں! شیطان کا بچہ! میرے آگے سے دفع ہو!"

ڈکی ایک جھاڑی کے پیچھے کھڑا ہوا کانپ رہا تھا، رو رہا تھا۔ اس کے رخسار پر انگلیوں کے سُرخ نشان پڑے ہوئے تھے۔

مسز کارٹرائٹ نے مجھ سے کچھ نہ کہا مگر اس کے خوبصورت دہانہ پر خفیف سا تبسم نمودار ہوا اور وہ مُنہ پھیر کر چل دی۔

میں ڈکی کو گود میں اُٹھا کر کمرہ میں چلی گئی۔ پیار محبت سے اس کی دلدہی کرنے لگی۔ پیارا ڈکی۔ مجھے اس وقت ایسا محسوس ہوا کہ آئندہ اس سے بھی زیادہ محبت کرنی پڑے گی۔

اس کے بعد بچے سے مجھے کتنی محبت اور ہمدردی پیدا ہوگئی میں بیان نہیں کرسکتی۔ اس کے خفیف سے تبسم سے میرے دل کی کلی کھل جاتی تھی۔ میں جوان تھی اور دنیا میں تنہا تھی لیکن ڈکی بچہ تھا اور کس قدر پیارا بچہ۔ اس کی ذات میری محبت کا مرکز بن چکی تھی۔ ڈکی بھی ہر وقت میرے ساتھ ساتھ تھا۔ مجھ سے علیحدہ ہوکر کبھی خوش نہ رہتا تھا۔ میں جہاں جاتی اور جو کام کرتی وہ میرے پیچھے ہی پیچھے رہتا۔ بغیر میرے کبھی باہر کھیلنے کو بھی نہ جاتا تھا۔

ڈکی کی ماں کبھی اسے اپنے پاس تک نہ بلاتی تھی اور اگر کبھی کسی وجہ سے بلاتی بھی تو میں حتے الامکان اسے دُور ہی رکھنے کی کوشش کرتی۔ اس روز شام کے بعد سے میں بہت زیادہ محتاط ہوگئی تھی۔ میں جانتی تھی کہ وہ اکثر و بیشتر شراب کے نشہ میں چُور رہتی تھی۔ شراب ایک بلا کی طرح اسے لپٹ گئی تھی۔

لیکن شراب کا کوئی اثر اس پر ظاہر نہ ہوتا تھا۔ جام پر جام پینے کے بعد بھی اس کا حُسن انتہائی دلکش ہوتا تھا۔ البتہ اس کے قدموں میں تھوڑی سی لغزش ضرور پیدا ہو جاتی تھی۔

ایسا معلوم ہوتا تھا کہ مسٹر کارٹرائٹ بھی اس سے دور ہی رہنے کی کوشش کرتا ہے رات کو ڈکی کے سونے سے قبل وہ بلاناغہ اس کے کمرہ میں آیا کرتا تھا۔

اس نے ایسے پُرلطف اور دلچسپ کھیل ایجاد کئے جن میں ہم تینوں کو یکساں دلچسپی محسوس ہوتی تھی۔ اس کی موجودگی اور کھیل کے انہماک میں مجھے اپنے نرس ہونے کا احساس نہ رہتا تھا۔ اطمینان اور خوشی کے ان چند لمحوں میں دُنیا کا ہر خیال فراموش ہو جاتا تھا۔

ہم اکثر گالف کی قسم کا ایک کھیل کھیلا کرتے تھے اور جب کسی کی گیند لڑھک کر حلقہ سے باہر نکل جاتی تو سب بچوں کی طرح جوشِ مسرت میں چلّانے لگتے تھے۔ جب مسٹر کارٹرائٹ کا نشانہ خطا کرتا اور گیند حلقہ سے باہر نکل جاتی تو ڈکی بہت زور سے ہنستا لیکن ہمیں کبھی اس شور و غل کا احساس نہ ہوتا تھا۔

میری سمجھ میں نہ آتا تھا کہ مجھے کیا ہو رہا ہے۔ کارٹرائٹ کی متین اور بُردبار آنکھوں سے جب ان معصوم کھیلوں کی دلچسپی غم کے تاریک پردے چاک کر کے سرور و انبساط کی ایک لطیف جھلک پیدا کر دیتی تو مجھے کس قدر مسرت ہوتی تھی۔ کھیل میں وہ خود ایک چھوٹا سا بچہ بن جاتا تھا۔ ڈکی کی طرح خوشی سے اُچھلتا کودتا اور سارے کمرے میں بھاگا بھاگا پھرتا۔ کھیلوں میں ہمیشہ نئی نئی دلچسپیاں پیدا کرتا رہتا۔ اس کے قوی ہاتھ بچوں کی طرح ہمیشہ کنسٹرکشن میں مصروف رہتے۔ بعض اوقات مجھے ایسا معلوم ہوتا کہ بغیر اس کے مجھے کھیل میں کوئی لطف حاصل نہیں ہو سکتا۔

اب تک مجھے اپنی ذاتی خوشی کا کوئی احساس نہ تھا۔ اپنا ذاتی عیش و آرام، اپنے ذاتی گھر کی مسرت، اپنے شوہر کی محبت، اپنے بچے کی راحت اور دل کا چین میرے لئے بے معنی سی باتیں تھیں۔ میں ان ہی کی مسرتوں میں مسرور رہتی۔

دو ایک مرتبہ میں نے اس کی پرسکون آنکھوں کو انتہائی خاموشی کے عالم میں اپنے چہرہ پر جمے ہوئے دیکھا۔ اور میرے دل میں ایک بے چینی سی پیدا ہو گئی۔ وہ بے چینی جس کا کوئی مفہوم سمجھ میں نہ آتا تھا لیکن فوراً ہی یہ اثرات دل سے از خود فراموش ہو جاتے اور میں سب کچھ بھول جاتی۔

ایک رات کو ایسا تکلیف دہ واقعہ پیش آیا کہ ہمارے کھیلوں کی تمام دلچسپی ہمیشہ کے لئے مفقود ہوگئی۔

حسب معمول ہم کھیل رہے تھے۔ مسٹر کارٹرائٹ کی گیند لڑھک کر صوفے کے نیچے چلی گئی۔ میں اس کو نکالنے کے لئے جھکی اور پسے مسٹر کارٹرائٹ بھی ڈھونڈنے لگے اچانک ہمارے سر ٹکرا گئے۔

ڈکی بہت زیادہ خوش تھا۔ خوب ہنس رہا تھا.... بچپن کی آزاد اور بے فکر ہنسی.... میں نے ایک دم اس کی آواز بند ہوگئی جیسے کسی نے اس کا گلا دبا دیا۔ ہم دونوں گھبرا کر صوفے کے نیچے سے نکلے۔

مسز کارٹرائٹ دبے پاؤں آکر دروازہ میں کھڑی ہوگئی تھی۔ اس کے لبوں پر ایک عیارانہ تبسم تھا اور وہ جھوم رہی تھی۔ اس کے آنے سے قبل ہمارے کھیل میں کتنی معصومیت اور کیسی دلچسپی تھی.... مگر میں کچھ گھبرا سی گئی۔ وہ سامنے کھڑی تھی۔ اس نے ایک لفظ بھی نہ کہا۔ خاموش کھڑی جھومتی رہی اور مسکرایا کی۔

میں گھبرا کر اٹھی۔ مسٹر کارٹرائٹ کی طرف دیکھا۔ وہ اپنے دانت بھینچ کر نہایت سخت نگاہوں سے اسے گھور رہا تھا۔ میں نے اپنے کپڑے جھاڑتے ہوئے اس سے بیٹھنے کے لئے کہا۔ کچھ سمجھ میں نہ آیا۔ اور کیا کہتی۔ لیکن وہ ایک دم پلٹی اور چلی گئی۔

اس نے اپنی زبان سے ایک لفظ نہ نکالا۔ لیکن اس کی مخمور آنکھیں اور اس کا زہر آلود تبسم دیکھنے والے کیلئے اپنے دامن میں نفرت اور حقارت کا ایک دفتر چھپائے ہوئے تھا۔

ہم سب پریشان ہوگئے تھے۔ آخر مسٹر کارٹرائٹ نے میری جانب دیکھا۔ اس کی آنکھوں میں وہ سختی نہ تھی۔ جوش ندامت سے میرے ہونٹ کانپنے لگے لیکن میں نے کچھ ایسا محسوس کیا کہ وہ میرے جذبات کا مطالعہ کر رہا تھا پھر وہ قریب آکر میرے کاندھوں کو تھپکنے لگا۔

"نہیں نہیں۔ ایلس تم کچھ خیال مت کرو۔ وہ بعض اوقات ایسی ہی بیہودہ حرکات کرنے لگتی ہے.... تمہارے بغیر ڈکی اور میں کیسے رہیں گے۔ کچھ سمجھ میں نہیں آتا"۔ اس کے بعد وہ ڈکی سے مخاطب ہوا۔

"اب ہمیں کھیل ختم کر دینا چاہئے"۔ اس کے لب و لہجہ میں کوئی اضطرابی کیفیت نہ تھی۔

میں اپنے بستر پر جا لیٹی۔ غم کی تاریک بدلی جو میرے اوپر منڈلا رہی تھی میرے وہم و گمان میں نہ تھی۔ میں تو دل میں ایک گونہ خوشی محسوس کر رہی تھی۔ ہاں۔ اس نے کہا تھا ڈکی اور میں.... اور آج پہلی مرتبہ اس نے مجھے ایلس کہہ کر مخاطب کیا ان ہی خیالات میں میری آنکھ لگ گئی۔

ابھی چند ہفتے نہ گزرے تھے کہ بدقسمتی رنگ لائی۔ سر پر کوہ الم ٹوٹ پڑا۔ آہ۔ وہ جذبات کا طوفان۔ وہ عالم خود فراموشی جس نے مجھے بچے کی حمایت میں اندھا اور گستاخ بنا دیا۔ اس وقت کا خیال کرنے سے اب بھی کلیجہ منہ کو آتا ہے۔

میں نے ڈکی کو سونے کے لئے لٹا دیا تھا اور خود بھی کھانا کھا کر اپنے کمرہ میں جا رہی تھی۔ شاید میں نے ایک آواز سنی۔

میں فوراً پلٹی۔ ڈکی میرا نام لے لے کر پکار رہا تھا۔ جب میں اس کے کمرہ کے قریب پہنچی تو وہ چلا چلا کر کہہ رہا تھا: "مجھے تم سے نفرت ہے . . . . . میں تم سے نفرت کرتا ہوں! تم بہت بری ہو! ایلس۔ ایلس . . . . . "

میں نے ایک دم دروازہ کھولا۔ مسز کارٹرائٹ ڈکی کے پلنگ پر جھکی ہوئی تھیں۔ آنکھیں انگارے کی طرح دہک رہی تھیں۔ ڈکی جاگ رہا تھا اور اس کی آنکھوں سے آنسو بہہ رہے تھے۔ خوف و ہراس سے چہرہ زرد پڑ گیا تھا۔ اس نے ایک ہاتھ اپنے گلہ پر رکھ چھوڑا تھا جس پر خون جھلک رہا تھا۔

میں غصہ سے سُرخ ہو گئی اور کانپنے لگی۔

"سوتے بچے کو پریشان کرنے کے لئے تم کمرہ میں کیسے آئیں؟" میں نے غصے سے کانپتے ہوئے کہا "اگر اس کے دل میں تم اپنی عزت اور اپنا وقار قائم رکھنا چاہتی ہو تو کبھی نشہ کی حالت میں اس کے پاس مت آیا کرو۔"

"اوہو۔ میں پیئے ہوئے ہوں"۔ وہ غصہ سے میری طرف بڑھی۔ میں نے اپنی پوری قوت سے اسے دھکا دیا۔

"ہاں۔ تم نشہ میں ہو! تم کیسی ذلیل اور غیر فطری ماں ہو۔ ڈکی جیسے معصوم اور پیارے بچے کے سامنے ایسی مثال پیش کرتی ہو۔"

وہ پیچھے ہٹی۔ اس کی آنکھوں سے شعلے نکل رہے تھے۔ وہ دروازہ کا سہارا لے کر سنبھلی۔

"تم ڈکی کو مجھ سے ورغلاتی ہو؛ تمہیں اس کا ایسا مزہ چکھاؤں گی" ——— اس کی آواز بھرّانے لگی۔ "نکل جاؤ یہاں سے ابھی۔ فوراً اپنا سامان باندھو اور کالا مُنہ کرو!"

میں اپنا سر پکڑ کر بچھونے پر بیٹھ گئی۔ معلوم نہیں وہ کب گئی۔ کچھ خیال تو ہوتا ہے کہ میں نے دروازہ بند ہونے کی آواز سنائی دی تھی۔ ڈکی مجھ سے بچھڑ جائے گا! مجھے یقین نہ آتا تھا۔ میرے اعصاب اس قدر بے حس ہو گئے تھے کہ کچھ محسوس نہ کر سکی۔ جب ڈکی گلے میں باہیں ڈال کر میرے سینے سے لپٹ گیا تو میں ایک دم چونک پڑی۔ وہ رو رو کر کہہ رہا تھا۔

"نہیں۔ تم ہرگز نہیں جا سکتیں۔ ایلس۔ . . . . ایلس تم مجھے چھوڑ کر نہیں جا سکتیں! میں بھاگ جاؤں گا . . . . . میں خودکشی کر لوں گا! . . . . مجھے اس سے نفرت ہے . . . . . میں اسے مار ڈالوں گا!"

"چپ۔ چپ۔ ڈک!" میں نے بچے کے جذبات سے خوفزدہ ہو کر کہا "تمہیں اپنی ماں کے متعلق ایسی باتیں نہیں کہنی چاہئیں"

"لیکن مجھے اس سے نفرت ہے انتہائی نفرت۔ میں یہاں کی ہر چیز سے نفرت کرتا ہوں سوائے اپنے باپ کے۔ ایلس تم مجھے چھوڑ کر مت جاؤ"۔

میں خاموش بیٹھی رحم آلود نگاہوں سے اسے دیکھ رہی تھی۔ معلوم نہیں کس خیال میں تھی اور کیا سوچ رہی تھی۔ بار بار اپنے رومال کو کھولتی اور پھر بل دے کر انگلیوں پر لپیٹ دیتی۔ ڈک سے جدائی کسی طرح تصور میں نہ آتی تھی۔ کسی طرح۔

ایک دم میرے دل میں ایک وحشیانہ خیال پیدا ہوا!

ڈِک کو بھی ساتھ ہی کیوں نہ لے جاؤں؛ وہ کسی طرح اس کی ماں ہونے کے قابل نہیں۔ اس نے اپنی زندگی تباہ کر رکھی ہے اور اپنے ساتھ سارے گھر کی . . . . مجھے بچے سے کتنی محبت تھی۔ پھر اس کو کیا حق ہو کہ وہ بچے کو اپنے پاس رکھے۔

اگر میں اور زیادہ غور کرتی تو شاید اپنے خیال پر عمل نہ کر سکتی۔ لیکن تمام پیرائۂ عمل تصویر کی طرح آنکھوں کے آگے آگیا۔ میرے پاس تھوڑے سے کپڑے تھے۔ میں ڈِکی کی ضرورت کے موافق اس کا سامان بھی بآسانی اپنے بکس میں رکھ سکتی تھی۔

میں چور زینہ سے نکل بھاگنا چاہتی تھی۔ میں نے اس وقت یہ بھی نہ سوچا کہ آئندہ کن مشکلات کا سامنا ہوگا اور میں کیسی مصیبتوں میں گرفتار ہو جاؤں گی۔ ایک نفرت کا جذبہ تھا جو میرے رگ و ریشہ میں سرایت کر چکا تھا۔

میں نے فوراً دماغ میں سب طے کر لیا۔ ڈِکی کو سینہ سے لپٹا کر خوب پیار کیا "کیا تم میرے ساتھ چلنا چاہتے ہو؟"

اس کی پُرنم آنکھوں میں تبسم جھلکنے لگا "ایلیس، میں تمہارے ساتھ چلوں گا"۔

"اچھا تو خاموش ہو جاؤ۔ اب روؤ مت۔ میں اپنا سامان باندھ لُوں"۔

اس کے چہرہ پر نظر ڈالنے سے اس کے دلی جذبات آئینہ کی طرح عیاں ہو گئے۔

میں گھبرائی ہوئی اپنے کمرہ میں گئی۔ کپڑے سمیٹے اور اُلٹے سیدھے بکس میں بھرے۔ پھر ڈِکی کے کمرہ میں آئی اور اس کی تمام چیزیں جس قدر بھی بکس میں آسکیں رکھ لیں۔

قسمت میرا ساتھ دے رہی تھی۔ جب ہم عقبی دروازہ سے نکلے تو دُور دُور بھی کوئی دیکھنے والا نہ تھا۔ میں اور ڈِک عام راستہ چھوڑ کر گھاس پر ہو لئے۔

اسٹیشن گو قریب ہی تھا مگر جانے کی ہمت نہ پڑی۔ شاید کوئی پہچان لے۔ ڈِکی کو میں کسی طرح بھی چھوڑنا نہیں چاہتی تھی۔ میرا آرامِ جاں، میرا سکونِ دل میرے ساتھ تھا۔ میں اسے کیسے چھوڑ دیتی۔

دوسرا اسٹیشن دو میل کے فاصلے پر تھا۔ گھسٹتے گھسٹاتے ہم وہاں پہنچے مگر ایسا معلوم ہوتا تھا کہ آج دو میل ختم ہی نہ ہونگے۔ جوتا الگ تکلیف دے رہا تھا۔ پاؤں میں چھالے پڑ گئے تھے۔ ڈِک بھی بہت تھک گیا تھا۔ چنانچہ کچھ راستہ اسے گود میں لے کر بھی طے کرنا پڑا۔

اسٹیشن پہنچ کر میرے دم میں دم آیا۔ میرا دل دھڑکنے لگا۔ میں نے یہ کیا کیا! لیکن اپنے اس فعل کو اخلاقی نقطۂ نظر سے نہ دیکھ سکی۔ میں صرف اس خیال کی مسرتوں میں کھوئی ہوئی تھی۔ "ڈِکی میرا ہے۔ صرف میرا!"

گاڑی کے آنے میں ابھی ایک گھنٹہ تھا۔ تکان بہت محسوس ہو رہی تھی۔ ڈِکی میرے قریب سکڑ کر بیٹھا اور بیٹھتے ہی سو گیا

میں نے اُس کے جسم کی حرارت محسوس کی اور میرا دل جذباتِ محبت سے لبریز ہوگیا۔

میں نادانی سے یہ سمجھی کہ اب تمام مراحل طے ہوچکے۔ ہم ہمیشہ ایک دوسرے کے ساتھ خوش و خرم رہا کریں گے۔ میں نے محبت سے اس کے بھولے اور معصوم چہرہ کی طرف دیکھا۔ اس کے چھوٹے چھوٹے نرم ہاتھ اپنے ہاتھوں میں دبا کر مستقبل کے شیریں خواب دیکھنے لگی۔ ۔ ۔ ۔ کسی نے میرا شانہ ہلایا ۔ ۔ ۔ ۔ ریل کی گڑگڑاہٹ کی آواز آرہی تھی۔

میں جلدی سے اُٹھی۔ ڈکی کو اُٹھایا۔ اتنے میں گاڑی آپہنچی۔ ہم کیسے ریل میں سوار ہوئے اور کیسے جگہ ملی۔ خدا ہی جانے اب یہ سوال پیدا ہوا کہ جاؤں کہاں۔ پھوپھی کے پاس جانا حماقت تھا۔ میں نے اپنی تنخواہ میں سے کچھ رقم پس انداز کی تھی مگر یہ کتنے دن کفایت کرے گی۔

شہر کے ایک غیر معروف حصّہ میں ایک چھوٹا سا صاف کمرہ کرایہ پر لیا۔ اس کی مالکہ بھی ایک شریف طبیعت خاتون معلوم ہوتی تھی جب وہ ہمیں کمرہ میں لے جانے لگی تو ڈکی کے سر پر ہاتھ پھیرتے ہوئے اس نے مجھ سے پوچھا "یہ بچہ تمہارا ہے؟"

"ہاں۔ ہاں۔ بیشک!" میں نے لڑکھڑاتے ہوئے جواب دیا۔ مجھے یہ خوف تھا کہ کہیں ڈکی نہ بول پڑے۔

"تمہاری عمر ہی کیا ہے!" یہ کہہ کر وہ خاموش ہوگئی لیکن اس کی مشکوک نظریں مجھ سے پوشیدہ نہ رہ سکیں۔

اس کے جانے کے بعد میں نے ڈکی کو نرم بچھونے پر لٹا دیا اور پیار کرکے اس سے کہا "تم آرام سے سو جاؤ۔ میں ایک کام سے باہر جارہی ہوں۔ ابھی آتی ہوں"

میں جانتی تھی کہ اس کے باپ کو کتنا صدمہ ہوگا اسی وجہ سے یہ چاہتی تھی کہ ڈکی کی گمشدگی کی خبر اس کے باپ کے کانوں تک پہنچنے سے قبل ہی اسے بتادوں کہ وہ میری حفاظت میں ہے۔

سامنے کی اقامت گاہ کے ٹیلیفون پر جانے کی جرأت نہ ہوئی۔ مبادا کوئی میری گفتگو سن لے۔ قریب ہی ایک دواخانہ تھا اس کے ٹیلیفون پر گئی اور کانپتے ہوئے ہاتھوں سے آلہ اُٹھایا۔ میں ڈر رہی تھی کہ اگر کوئی ملازم ٹیلیفون پر آیا تو ضرور میری آواز پہچان لے گا۔ لیکن مجبور تھی۔

مجھے معلوم تھا اور یقین تھا کہ اگر اس کے باپ کو مطلع کردوں گی تو وہ ضرور کوئی نہ کوئی انتظام کردے گا۔ ڈک کو اس کی ماں سے علیحدہ رکھنے کی کوئی نہ کوئی صورت تو نکلے گی۔

لیکن وہ مکان پر نہ تھا۔ بہرہ میری کانپتی ہوئی آواز کو نہ پہچان سکا۔ اس نے جواب دیا کہ آج شب کو بھی مسٹر کارٹرائٹ کے واپس آنے کی کوئی اطلاع نہیں ہے۔ غالباً وہ صبح کو آئیں گے۔ اسے یہ بھی معلوم نہ تھا کہ وہ اس وقت ہوگا کہاں۔ اس سے مجھے اور بھی اُلجھن پیدا ہوگئی۔ میں نے بہت سوچا کہ اس کو کس طرح مطلع کروں مگر صبح تک انتظار کرنے کے سوائے کیا صورت ہوسکتی تھی۔

تمام رات بے چینی سے کٹی۔ اب میں معاملے کی اہمیت کو محسوس کر رہی تھی۔ میں جانتی تھی کہ کسی کے بچے کو بھگا لے جانا کتنا بڑا جرم ہے اور جب یہ خیال آیا کہ اس کی پاداش میں کئی سال کی سزا بھی ممکن ہے تو میرے ہوش اُڑ گئے۔

لیکن مسز کارٹرائٹ کے الفاظ اور اس کے طرزِ عمل کا خیال کر کے مجھے اپنے کئے پر کوئی افسوس نہ رہا۔ میں نے ڈک کو اندھیرے میں اپنے سینے سے لپٹا کر خوب پیار کیا۔ اب میں بخوشی سزا کاٹنے کو تیار تھی بشرطیکہ ڈک اپنی سخت گیر اور وحشی ماں کے پنجہ سے محفوظ رہ سکے . . . . ان ہی خیالات میں سو گئی۔ جب اُٹھی تو روشنی کافی پھیل چکی تھی۔ ڈکی ابھی سو رہا تھا۔ جلدی سے کپڑے پہنے اور پھر اسی دواخانے میں پہنچی۔ برآمدہ میں میز پر اخبار پڑے تھے۔ سرورق پر جلی قلم میں "ایک مالدار بچے کی چوری" لکھا ہوا دیکھ کر میری چیخ سی نکل گئی۔ مجھے اس کا وہم و گمان بھی نہ تھا۔ دواخانے کے اندر قدم رکھنے کی ہمت نہ ہوئی۔ باہر کھڑے رہنے میں بھی خوف محسوس ہو رہا تھا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ ہر راہ گیر جو ادھر سے گزرتا ہے مشتبہ نظروں سے مجھے دیکھتا جاتا ہے۔

آخر ہمت کر کے میں نے ایک پرچہ خریدا اور اسے لئے ہوئے ٹیلیفون پر پہنچی۔ ابھی نمبر ملنے میں کچھ وقفہ تھا۔ میں نے اخبار پر گھبرائی ہوئی نظریں دوڑائیں اور سر سے پاؤں تک کانپ گئی۔ مسز کارٹرائٹ کا بیان تھا کہ چونکہ بچہ کی نرس برطرف کر دی گئی تھی اس لئے ایذا پہنچانے کے خیال سے اسے لے کر فرار ہو گئی ہے"۔

ایذا . . . اور میں پہنچاتی۔ میں تو اس کے روئیں روئیں پر جان دیتی تھی۔

آخر گھنٹی بجی اور جب کارٹرائٹ کی گھبرائی ہوئی آواز میرے کانوں میں آئی تو کسی قدر اطمینان اور سکون سا محسوس ہوا۔

میں نے مختصر الفاظ میں رات کا واقعہ سنا کر کہا کہ بچہ میری حفاظت میں ہے۔ اس کے بعد میں کچھ تفصیل سے کہنا چاہتی تھی مگر اس نے قطع کلام کرتے ہوئے کہا۔ اس کے لہجہ میں تُرشی آ گئی تھی "میں سب جانتا ہوں۔ ایلس تم نے بہت اچھا کیا۔ اگر میں ہوتا تو بھی یہی کرتا۔ میں ابھی آیا ہوں۔ اپنی بیوی کے علاوہ ابھی کسی سے بات بھی نہیں کی۔ تم بالکل مت گھبراؤ۔ میں سیدھا تمہارے ہی پاس آتا ہوں"۔

ایک دم میرے آنسو نکل آئے۔ میں فوراً واپس آئی اور اس کا انتظار کرنے لگی۔ ہم کمرہ سے باہر نہیں گئے۔ تمام اخباروں میں ڈکی کی تصویر چھپ چکی تھی۔ جس وقت میں مکان میں داخل ہوئی خوف سے میرا دل دھڑکنے لگا۔ گھر کی مالکہ برآمدہ میں بیٹھی اخبار دیکھ رہی تھی۔ اس نے کچھ کہا تو نہیں۔ مگر نہایت سخت اور مشکوک نگاہوں سے مجھے گھور کر دیکھا۔

(باقی آئندہ)

ناظم میرٹھی

(ماخوذ)

# باغ سے کسی کی رخصت کے بعد

ابھی ابھی چند لمحے گذرے فضا پہ مستی سی چھا رہی تھی
فروغِ رنگِ بہار سے بزم گاہِ گُل جگمگا رہی تھی

ابھی تو دوشیزۂ سحر لے رہی تھی انگڑائیاں چمن میں
ابھی تو سوتے ہوئے گلوں کو نسیم شانے ہلا رہی تھی

سنور رہی تھی عروسِ گلبن اُبھار پر تھا شبابِ فطرت
نکھر رہے تھے چمن کے مہوش کلی کلی مسکرا رہی تھی

وفورِ عشرت سے نازنینانِ آب و گل کھلکھلا رہے تھے
صبا ہجومِ طرب میں غنچوں کو چھیڑ کر گدگدا رہی تھی

یہ کس نے ہنگامۂ طرب کو بدل دیا غم کی خامشی سے
ابھی تو رقاصۂ جوانی فضا میں تانیں اُڑا رہی تھی

چمن کی محفل پڑی ہے سُونی چراغِ گُل ہو گیا کلی کا
ابھی تو جوشِ طرب میں بلبل گلوں کو نغمے سنا رہی تھی

جہاں نظارہ تھا گل بداماں وہاں نظر خار چُن رہی ہے
گلوں کی رنگت اُڑی ہوئی ہے جہاں صبا رنگ اُڑا رہی تھی

ریاض عباسی

# اصلاحِ ادب

## (۹)

بہ سلسلۂ اشاعت نومبر ۱۹۳۳ء

میں چاہتا تھا کہ یہ سلسلہ برسوں تک جاری رہے مگر جب اس کی آٹھ قسطیں چھپ چکیں تو متعدد احباب کی طرف سے تقاضوں پر تقاضے شروع ہو گئے کہ اسے جلد کتابی صورت میں شائع کر دیا جائے۔ چنانچہ میں تعمیلِ ارشاد کے لئے تدبیریں سوچنے لگا لیکن حالات کی ناسازگاری کے باعث یہ کام معرضِ التوا میں پڑ گیا۔ اب کہ طباعت و اشاعت کے متعلق ماحول کسی قدر سازگار نظر آتا ہے قطعی فیصلہ کر لیا گیا ہے کہ کسی صاحب سے تبصرہ لکھوا کر اسے "نشترِ ادب" کے نام سے شائع کر دیا جائے پس یہ قسط اس سلسلے کی آخری کڑی سمجھنی چاہئے۔

اگر افکارِ زمانہ نے مہلت دی تو پھر یہ سلسلہ جاری کر دیا جائے گا انشاء اللہ تعالےٰ۔

"نشتر"

## نثر

**فقرہ۔** آپ کے کرتے کا آنچل کیونکر پھٹ گیا؟

**اصلاح۔** آپ کے کرتے کا دامن کیونکر پھٹ گیا؟

**وجہ۔** "آنچل" اوڑھنے کی اور "دامن" پہننے کی چیزوں کے لئے استعمال کرتے ہیں۔

**فقرہ۔** لڑکے تالاب میں تیر رہے ہیں۔

**اصلاح۔** لڑکے تالاب میں پیر رہے ہیں۔

**وجہ۔** "تیرنا" بے جان اور "پیرنا" جاندار کے لئے بولتے ہیں یہ اصلاح فصحائے لکھنؤ کے محاورے کے اعتبار سے کی گئی ہے ورنہ میری رائے میں "پیرنا" اور "تیرنا" دونوں صحیح ہیں اور ان میں کوئی فرق نہیں۔ جس موقع پر جو لفظ فصیح معلوم ہو استعمال کر لینا چاہئے۔

**فقرہ۔** جو شخص ان مفید اصول پر چلے گا۔ وہ کامیاب ہوگا۔

**اصلاح۔** جو شخص ان مفید اصولوں پر چلے گا۔ وہ کامیاب ہوگا۔

**وجہ۔** اگرچہ "اصول" "اصل" کی جمع ہے مگر یہ دونوں لفظ معنی میں مختلف ہیں۔ لہٰذا "اصول" معنی کے اعتبار سے واحد ہے اور اس کی جمع "اصولوں" آئے گی۔ اسی طرح "اخبار" کی جمع "اخبارات" آتی ہے۔

**فقرہ۔** زرا آپ ہی تکلیف فرمائیے۔

**اصلاح۔** ذرا آپ ہی تکلیف فرمائیے۔

**وجہ۔** "ذرا" "ز" سے نہیں بلکہ "ذ" سے ہے۔ آج کل یہ وبا عام ہو رہی ہے اور اچھے اچھے ادبا و شعرا اس میں مبتلا نظر آتے ہیں مگر محققین کا متفقہ فیصلہ یہی ہے کہ عربی میں "ذرّۃ" تھا۔ فارسی والوں نے "ذرّہ" کر لیا۔ اردو شعرا نے بھی "ذرّہ"

(ذرا) کے معنی میں) استعمال کیا۔ پھر "تشدید" اڑا کر "ہ" الف سے بدل کر "ذرا" بن گیا۔ اس میں "ز" کس طرح آسکتی ہے "ز" کو صحیح سمجھنے والوں کی یہ دلیل کہ "گزارش" کا املا "ز" سے صحیح اور "ذ" سے غلط ہے (اگرچہ اس میں بھی اختلاف ہے) کیونکہ "ذ" خاص عربی کا حرف ہے۔ یہاں پیش نہیں کی جاسکتی۔ اس لئے کہ یہاں عربی سے اُردو لفظ بنایا گیا ہے اور نہ "ذ" اُردو کا خاص حرف ہے نہ "ز"۔

**فقرہ**۔ اب جب کہ حالات موافق ہیں۔ آپ کو دُور اندیشی سے کام لے کر کچھ پیسہ جمع کر رکھنا چاہئے۔

**اصلاح**۔ اب کہ حالات موافق ہیں۔ آپ کو دُور اندیشی سے کام لے کر کچھ پیسہ جمع کر رکھنا چاہئے۔

**وجہ**۔ "اب جب کہ" میں "جب" زائد اور خلاف فصاحت ہے۔

**فقرہ**۔ اجی حضرت! آپ کا شانِ نزول کیا ہے؟

**اصلاح**۔ اجی حضرت! آپ کی شانِ نزول کیا ہے؟

**وجہ**۔ "شان" مؤنث ہے اور حرفِ اضافت کی تذکیر و تانیث "شان" کے تابع ہو گی نہ کہ "نزول" کے۔

**فقرہ**۔ جنابہ خالہ صاحبہ محترمہ کی خدمت میں سلام عرض ہے۔

**اصلاح**۔ جناب خالہ صاحبہ محترمہ کی خدمت میں سلام عرض ہے۔

**وجہ**۔ "جناب" کی "تانیث" "جنابہ" قواعد کے رُو سے غلط ہے کیونکہ یہ نہ اسم معرفہ یا نکرہ ہے اور نہ اسم صفت وغیرہ۔

**فقرہ**۔ آپ کی ہمشیر کے انتقال کا سخت افسوس ہے۔

**اصلاح**۔ آپ کی ہمشیرہ کے انتقال کا سخت افسوس ہے

**وجہ**۔ "ہمشیر" رضاعی یا حقیقی بھائی کو کہتے ہیں۔ بہن کے لئے "ہمشیرہ" صحیح ہے۔

**فقرہ**۔ اب طوالت کے لحاظ سے اس موضوع پر زیادہ بحث کرنا مناسب معلوم نہیں ہوتا۔

**اصلاح**۔ اب طوالت کے خوف سے اس موضوع پر زیادہ بحث کرنا مناسب معلوم نہیں ہوتا۔

**وجہ**۔ کسی چیز کو شروع کرنے اور جاری رکھنے کے مقام پر "لحاظ" اور ختم کرنے کے محل پر "خوف" استعمال کرتے ہیں۔

## نظم

**شعر**۔ بھیڑ باقی رہی نہ کوئی گائے ۔۔۔ اک وظیفہ تھا اس کا ہائے ہائے

**غلطی**۔ "ہائے" کی "ے" کو کھینچ کر استعمال کرنا غلط ہے۔

**شعر**۔ عاجزی کیا شے ہے ماہِ نَو سے سیکھا چاہئے
اور خودداری گُلِ خود رَو سے سیکھا چاہئے

**غلطی**۔ (۱) "خودرو" میں "ر" مضموم ہے نہ کہ مفتوح۔ لہٰذا اختلاف توجیہ کے باعث قافیہ غلط ہے۔

(۲) "سیکھا چاہئے"۔ "دیکھا چاہئے" وغیرہ متروک ہیں۔

(۳) پہلے مصرع میں ایک جگہ اور دوسرے میں دو جگہ تنافر ہے۔

**شعر**۔ روتے روتے جو نیند آتی تھی ۔۔۔ بے حیائی اسے ہنساتی تھی

**غلطی**۔ "بہائی" کی جگہ "بے حیائی" استعمال کرنا صحیح نہیں۔

ابو نعیم نشتر جالندھری

# محفلِ ادب

## اظہارِ محبّت

خبردار، محبت کا کبھی اظہار نہ کرنا،
محبت ایسی چیز نہیں کہ اس کا اظہار کیا جائے۔
محبت تو نسیم صبح کی طرح ہوتی ہے،
اس کی نہ صورت کہیں دکھائی دیتی ہے۔ نہ آواز سنائی دیتی ہے۔

---

اس پاک باغ میں اس پیڑ کے نیچے،
ہم دونو اکیلے بیٹھا کرتے تھے۔
بہت دنوں تک اکیلے بیٹھتے رہے۔ کوئی نہیں دیکھنے والا نہ تھا۔

میرا راز میرے سینے میں بند تھا۔ کسی کو اس کی ذرا خبر نہ تھی۔

---

میں بہت ہچکچاتا رہا۔ جھجکتا رہا۔
شرم میری زبان پکڑتی اور آنکھیں جھکا دیتی تھی۔

میری آواز لرزتی اور جسم کانپتا تھا،
آخر کار میرا ارادہ غالب آگیا،
محبت کا پیغام میں نے اسے امانت کے ساتھ پہنچا دیا۔

---

مارے جوش کے میں کھڑا ہو گیا۔
اُس کے ہونٹوں پر میری نگاہیں گڑ گئیں،
میں جواب کا منتظر تھا،
اُس کے پاس سکوت تھا۔

---

ایک مسافر اُدھر سے گزرا،
تیز و طرار، نڈر اور بے باک،
محبوبہ نے مسافر کے بازو میں اپنا ہاتھ ڈال دیا،
تحقیر سے مجھے دیکھ کر مسکرائی اور مسافر کے ساتھ چلی گئی۔

---

(ریاست)

# مملکت کی ابتدا کے متعلق ژاں بودیں کا نظریہ

ارسطو کا خیال تھا انسان جبلتاً وفطرتاً معاشرہ پسند ہے اور روسو نے معاشرہ کی ابتدا "معاہدہ" (Contract) قرار دی تھی لیکن بودیں نے ان دونوں نظریوں کے بین بین ایک اور راہ اختیار کر لی۔ اس کے نزدیک خود معاشرہ کا راز اس امر میں مضمر ہے کہ ایک فرد دوسرے کی اطاعت اور اس کے احکام کی تعمیل کرے اس اصول کے تحت فطرت نے فرد کو جو کلّی آزادی دی ہے وہ غائب ہو جاتی ہے اور سوائے خدا کے اور کسی کی فطری آزادی برقرار نہیں رہتی۔ بودیں اپنے اس نظریہ کی ابتدا اس طرح کرتا ہے کہ فطری آزادی کا مطمح نظر اور اصل موضوعی (Subjective) حیثیت رکھتا ہے نہ کہ معروضی (Objective) اس کا تصور انسانی ذہن کر سکتا ہے لیکن اس کی عملی مثال تاریخ میں کہیں نہیں مل سکتی۔ اسی سلسلے میں وہ اقتدار پر جو معاشرہ کا ایک اہم عنصر ہے بحث کرتا ہے اور خاندان سے ابتدا کر کے پدرارک کے احکام اور قانونِ روما کے مطابق اس مبحث کو علمی و تاریخی نوعیت دے دیتا ہے اس دور سے قبل کی حالت پر وہ بحث نہیں کرتا اسلئے کہ وہ اس دور کو انسانی زندگی سے خارج متصور کرتا ہے اس کے نزدیک انسان معاشرہ کی وجہ سے انسان کہلانے کا مستحق ہے اور اس سے پہلے کی حالت پر جبکہ اُس میں جذبات، احساسات اور خاندانی خصوصیات کا پتہ نہ تھا لفظ "انسان" منطبق نہیں ہو سکتا۔ خاندان اس کے نزدیک "وہ مجموعۂ افراد ہے جو ایک پدر کے ماتحت ہو اور اس میں بیوی بچوں پر اطاعت پدر لازمی ہو"۔ انسان اپنے ابتدائی دور میں بھی مطیع نظر آتا ہے لیکن فطری آزادی کا اس میں پتہ نہیں یہی چیز معاشرہ اور مملکت میں آئندہ چل کر خاص اہمیت حاصل کر لے گی۔

بودیں کے نزدیک تحکم و اطاعت انسانی زندگی کے قدیم ترین عناصر ہیں۔ اس کی بدولت انسان فطرت کی چیرہ دستی سے محفوظ رہ سکتا تھا۔ نیز چونکہ عملی زندگی میں اس سے آسانی ہوتی تھی اس لئے یہ انسانی جبلت میں داخل ہو گیا کہ وہ اجتماعی زندگی میں تحکم و اطاعت پر کاربند رہے۔ خاندان کا وجود اسی تحکم و اطاعت کی بنا پر ہوا تھا اور پھر خاندان سے قبیلہ اور اس میں اتحاد و یکجہتی پیدا ہو گئی۔ ابتدائی انسان فطرت سے ڈرتا تھا جب خاندانوں کا وجود عمل میں آیا تو اُن کو آپس کی چیرہ دستیوں سے خوف تھا۔ اس لئے قبیلہ وجود میں آیا اور اس کے نظام کو تقدس حاصل ہو گیا یہی قانون کی بنا ہوئی۔

بودیں نے ہئیت اجتماعی کی جو تصویر کھینچی ہے اس میں مختلف خاندان اور قبائل چشموں کے کنارے پہاڑوں کے دامنوں میں جنگلوں بیابانوں میں گھومتے پھرتے تھے اور اس وقت تک ان میں ملک کا خیال پیدا نہیں ہوا تھا لیکن جوں جوں زمانہ گذرتا گیا اور وہ زرخیز زمینوں پر قابض ہونے لگے تو ان میں ملک کا تصور پیدا ہو گیا۔ قدیم انسان لوٹ مار کیا کرتا تھا۔ اس کی مثال وہ قدیم یونانیوں سے دیتا ہے جن کے ہاں سرقہ اور لوٹ مار ایک معمولی چیز تھی۔ دراصل یکجہتی و اتحاد کا خیال جو اجتماعی زندگی کی بنیاد ہے اور سول زندگی کی اہمیت خاندان سے پیدا ہوئی۔ سیاسی ہئیت اجتماعی سے قبل لین دین، تجارت اور عبادت کی جاتی تھی اور انہی سے انسان مجبور ہوا کہ اجتماعی زندگی اختیار کرے۔

بودیں کے نزدیک مملکت کی ابتدا اُس وقت ہوئی جب مختلف قبائل نے زرخیز علاقوں کے حصول کے لئے لڑنا شروع کیا اور اُن میں ملک کا ایک دھندلا سا تصور پیدا ہوگیا۔ جس وقت ایک قبیلے نے دوسرے کو شکست دینی شروع کی تو پھر فاتح اور مفتوح کا فرق رُونما ہونے لگا اور پھر مفتوح، فاتح کا اقتدار تسلیم کرنے لگے۔ خود فاتح فریق اپنا ایک لیڈر مقرر کرتا تھا چنانچہ مملکت کی تشکیل کا راز "قوت میں مضمر" تھا۔ اس سیاسی تحکم اور اطاعت کے ساتھ مختلف ادارے قائم ہوئے جن کی یادگار غلامی کا ادارہ اب تک بھی موجود ہے۔

ارسطو اور ہیروڈوٹس کے اس خیال کی بودیں تردید کرتا ہے کہ بادشاہ نیک کرداری کی وجہ سے منتخب کئے جاتے تھے اور جو شخص اپنی مرضی کا سکہ دوسروں پر بٹھا سکتا تھا وہی بادشاہ بنایا جاتا تھا۔ نیک کرداری بجائے خود اچھی چیز ہے لیکن مملکت کا آغاز اس سے وابستہ کرنا یا سنہری زمانے کے تخیل کو پیش کرنا بودیں کے نزدیک حقیقت نہیں کیونکہ تاریخ ایسے زمانہ کا ثبوت دینے سے قاصر ہے۔

مملکت اپنے ماتحت اداروں میں (جن میں خاندان بھی شامل ہیں) تحکم کی بدولت یکجہتی قائم رکھتی ہے۔ خاندان کے افراد کی تعداد اُس کے نزدیک محض ضمنی چیز ہے، آدمیوں کی تعداد سے (یعنی کمی یا زیادتی سے) مملکت پر براہ راست کوئی اثر نہیں پڑتا کیونکہ مملکت کا راز دراصل قوت و تحکم پر مبنی ہے نہ کہ تعداد پر" خاندان بغیر مملکت کے ممکن ہے لیکن بغیر خاندان کے مملکت کا وجود ناممکن ہے"۔ کامل شہری اُس کے نزدیک وہ ہے جو "آزاد ہو اور دوسرے کے اقتدار کو تسلیم کرتا ہو" چونکہ غلام آزاد نہیں ہوتے اس لئے وہ شہری نہیں کہلا سکتے۔

آبادی کی اس نے دو قسمیں کی ہیں ایک شہری اور دوسرے صاحب اختیار، ان دونوں کی مفاہمت سے مملکت کا کاروبار چلتا ہے۔ شہریوں کے درمیان مطلق مساوات ناممکن ہے اور اُن میں مساوات قائم کرنے کی کوشش محض فضول ہے۔ کیونکہ فرق مراتب کو اگر کوئی طبقہ مٹا بھی دے تو پھر وہی طبقہ اعلےٰ مراتب حاصل کرلے گا اور مملکت کے کاروبار میں دشواریاں پیدا ہو جائیں گی۔ امرا کا وجود مملکت کے لئے لازمی ہے۔ بودیں صنف نازک کا شمار شہریوں میں کرتا ہے، لیکن ان کو سیاسی کاروبار کا نا اہل ٹھیرا کر محض گھریلو زندگی کا انتظام کرنے والے ظاہر کرتا ہے جو بالواسطہ مملکت کی امداد کرتے ہیں۔

بودیں کا رجحان چونکہ قومی مملکت کی طرف تھا اس لئے وہ کہتا ہے کہ "مملکت کے قیام کے لئے سب کی مادری زبان کا یکساں ہونا یا ایک ہی مذہب کا پیرو ہونا ضروری نہیں لیکن یہ ضرور ہے کہ اگر زبان و مذہب کی یکسانی کسی مملکت میں ہو تو انتظام اور کاروبار سلطنت میں اس سے آسانی ہوتی ہے"۔ "جمہوریت ایسے ممالک پر مشتمل ہو سکتی ہے جن کے رسوم و رواج، طور طریق، زبان و نسل اور ادارے آپس میں مختلف ہوں لیکن اگر ان میں مملکت کا واحد قانون رائج ہو تو سیاسی اغراض کے لئے ان سب میں یکسانی پیدا ہو جائے گی۔

"مجلہ عثمانیہ"

جلد ۲۶ — نمبر ۶

# فہرستِ مضامین

## "ہمایوں" بابت ماہ دسمبر ۱۹۳۴ء

تصویر:- سوچ بچار




چندہ سالانہ ۶؏ ششماہی ۳؏ مع محصول — قیمت فی پرچہ ۸؍

# بزمِ ہمایوں

یہ اس سال کا آخری پرچہ ہے آئندہ پرچہ "ہمایوں" کا تیرہواں سالگرہ نمبر ہوگا۔ ہمایوں کے معیار کو قائم رکھنے اور اسے بیش از پیش مفید اور دلچسپ بنانے کیلئے جو کوشش ہم کرتے رہے ہیں ہمیں مسرت ہے کہ معاصرین اہلِ قلم اور قارئین "ہمایوں" نے انہیں قدر کی نگاہ سے دیکھا ہے۔ ہمیں امید ہے کہ آئندہ سال ہم "ہمایوں" کو اور بھی زیادہ دلکش بنانے میں کامیاب ہو سکیں گے۔

"ہمایوں" کے سالگرہ نمبر کے علاوہ گزشتہ سال ہم نے ایک زاہد افسانہ نمبر شائع کیا تھا۔ مستقبل قریب میں ہمارا ارادہ ہے کہ "ہمایوں" کا ایک صحافت نمبر شائع کریں جس میں ہندوستانی صحافت کے آغاز کی دلچسپ اور پراز معلومات تاریخ ہوگی۔ ہمیں یقین ہے کہ اس موضوع پر ایسا محققانہ مضمون آج تک کہیں شائع نہیں ہوا۔ جنوری ۱۹۳۵ء کے سالگرہ نمبر کی مختصر فہرست مضامین حسبِ ذیل ہے۔

۱۔ **یہ چالباز زمانہ**:۔ جدید مغربی تحریکات کے متعلق ایک دلچسپ اور پراز معلومات مضمون۔ از میاں بشیر احمد صاحب

۲۔ **بھوسٹر بیوی کی اکاون لاکھ علامتیں**۔ ہمایوں کے مقالہ نگار خصوصی حضرتِ فلک پیما کا ایک بے مثال مزاحیہ مضمون۔

۳۔ **افسانہ اور حقیقت نگاری**۔ جناب مولوی محمد حسین صاحب ادیب ایم۔ اے۔ بی۔ ای۔ ڈی کا بلند پایہ نقادانہ مقالہ۔

۴۔ **صندل پور کے برہمن**۔ جناب مرزا فہیم بیگ صاحب چغتائی کا ایک انوکھا محققانہ اور پراز معلومات دلچسپ مضمون۔

۵۔ **جمالیات**۔ علامہ کیفی دہلوی کا بصیرت افروز اور دلچسپ فلسفیانہ مضمون۔

۶۔ **از کجاست تا بہ کجا**۔ ایک بلند پایہ مزاحیہ افسانہ جو اردو کے مشہور ادیب خان بہادر میاں عبدالعزیز صاحب ایم۔ اے کمشنر انبالہ نے خاص طور پر اس نمبر کے لئے لکھا ہے۔

۷۔ دوسرے افسانوں میں پروفیسر حمید احمد خاں ایم۔ اے کا ایک طبعزاد حکیمانہ اور دلچسپ افسانہ ہوگا ایک دلچسپ افسانہ حامد علی خان اسسٹنٹ ایڈیٹر ہمایوں کا بھی ہوگا

اس کے علاوہ دلدادہ چھوٹے چھوٹے مضامین دلکش نظمیں اور خوبصورت سہ رنگ و یک رنگ تصاویر اس پرچہ کی زینت ہوں گی۔

جہاں نما کے زیرِ عنوان گزشتہ سال کے تمام واقعات پر ایک مبسوط تبصرہ ہوگا اس پرچے کی دوسری خوبیاں دیکھنے سے تعلق رکھتی ہیں "ہمایوں" دوسرے معاصرین کی روش کے خلاف اپنے خاص نمبروں کی الگ قیمت نہیں لیتا۔ ہر خریدار کو سالگرہ نمبر اور دوسرے خاص نمبر سالانہ چندہ ہی میں مل جاتے ہیں خلافِ معمول یہ پرچہ بھی ۷۲ کے بجائے ۸۰ صفحات پر شائع ہو رہا ہے۔ ہمیں امید ہے کہ موجودہ خریدار نہ صرف خود آئندہ سال خریداری کا سلسلہ جاری رکھیں گے بلکہ اپنے احباب میں سے بھی نئے خریدار پیدا کرکے ہمایوں کی حوصلہ افزائی فرمائیں گے۔

# جہاں نما

## سائنس اور جنگ

برٹش ایسوسی ایشن (ایبرڈین) کے تین ہزار اراکین کے سامنے سر جیمز جینز نے اپنی صدارتی تقریر میں ان لوگوں کے خیال کی شدید طور پر تردید کی جو یہ کہتے ہیں کہ سائنس نے دنیا کو فائدے کے بجائے نقصان زیادہ پہنچایا ہے۔

انہوں نے کہا یہ ظاہر ہے کہ جو ملک سائنس سے اپنا تعلق منقطع کرلے گا۔ وہ ہر اعتبار سے بالکل پسماندہ رہ جائیگا۔ بعض جدید ایجادات نے اگر لوگوں کو بے روزگار کیا ہے تو اس کے مقابلے میں بے شمار ایسی ایجادات بھی ہوئی ہیں جن سے لوگوں کے لئے نئے روزگار کی شکل نکل آئی ہے۔

جو لوگ ایسی صورتِ حال کی تمنا رکھتے ہیں جس میں ہر قسم کی مشینوں کا فقدان ہو وہ یہ بھول جاتے ہیں کہ وہ ایک ایسی دنیا میں آباد ہیں جہاں انہیں ترقی یافتہ تجارتی طریقوں کا مقابلہ کرنا ہے اور جدید اسلحہ کے ہلاکت بار حملوں سے اپنی حفاظت بھی کرنی ہے۔

اگر سائنس نے جنگ کے ہتھیاروں کو خوفناک بنادیا ہے تو اس نے حفاظت کے لئے بھی ہشیار ایجادات بہم پہنچادی ہیں۔ حملے اور اس سے حفاظت کے لئے جو کوششیں کی جاتی ہیں سائنس نے ان میں کسی طرح بھی جانبداری سے کام نہیں لیا۔

اس صورت میں یہ خیال درست نہیں کہ آئندہ جنگیں زیادہ متواتر اور زیادہ مسلسل ہوں گی۔ یہ ضروری نہیں کہ آئندہ جنگ ضرور زیادہ ہلاکت خیز ہی ہو۔ البتہ جنگ کا امکان معدوم نہیں ہوا۔

سائنس نے انسان کو اس سے قبل کہ وہ اپنے آپ پر اختیار حاصل کرتا قدرت پر اختیار دے دیا ہے۔

سائنس انسان کو پشت بہ پشت وراثت میں مل رہا ہے لیکن حاصل کردہ عادات و خصوصیات اس طرح ایک دوسرے کو منتقل نہیں ہوتیں۔ اس طرح گویا علم کے لحاظ سے ایک پشت دوسری کے برابر ضرور ہوتی ہے لیکن دوسری چیزوں میں نہیں ہوتی۔ یہ تلخ حقائق ہیں جنہیں تسلیم کئے بغیر چارہ نہیں اور جن کے پیشِ نظر ہمیں یہ اقرار کرنا پڑتا ہے کہ یہ تہذیب کے لئے ایک خطرہ ہے۔

# نباتات پر کلوروفارم کا اثر

ڈاکٹر بوس نے نباتات کے متعلق جو حیرت انگیز انکشافات کئے ہیں ان میں روز بروز اضافہ ہو رہا ہے۔ حال میں انہوں نے یہ بھی معلوم کیا ہے کہ درخت کلوروفارم کے اثر سے عارضی طور پر بیہوش کئے جاسکتے ہیں۔

عام طور پر معلوم ہے کہ زیادہ بڑے درخت ایک جگہ سے اکھاڑ کر دوسری جگہ نہیں لگائے جاسکتے اور اگر ایسا کیا جائے تو وہ بہت جلد سوکھ جاتے ہیں۔ وجہ یہ ہے کہ بڑے درختوں کی جڑیں ضرور کٹ جاتی ہیں اور اگر جڑوں کا کچھ حصہ کٹ جائے تو اکثر درخت سوکھ جاتے ہیں۔

ڈاکٹر بوس نے ثابت کیا ہے کہ محض چند جڑوں کا کٹ جانا ہی درخت کے سوکھنے کا باعث نہیں ہوتا بلکہ جڑوں کے کٹنے اور ایک جگہ سے دوسری جگہ درخت کو اکھاڑ کر پہنچانے میں جو صدمہ درخت کو پہنچتا ہے وہ اس کے لئے ذہنی طور پر اتنا شدید ہوتا ہے کہ وہ اسے برداشت نہیں کرسکتا۔

اپنے اس دعوےٰ کو ثابت کرنے کے لئے ڈاکٹر بوس نے بعض بڑے بڑے درختوں کو کلوروفارم کے عمل سے بیہوش کیا اور اس کے بعد انہیں ایک جگہ سے اکھڑوا کر دوسری جگہ لگا دیا۔ بیہوشی کی حالت میں درخت صدمے کی اس شدت سے محفوظ رہے جو اُن کے لئے جانکاہ ہوتی ہے۔ نتیجہ یہ ہُوا کہ وہ درخت دوسری جگہ دوبارہ پنپنے لگے۔

ایک جگہ سے اکھاڑ کر دوسری جگہ لگانے کے بعد بعض ایسے درخت بھی ابتدا میں مرجھا جاتے ہیں جو بعد میں پھر سرسبز ہو جاتے ہیں۔ ان درختوں کو بھی صدمہ تو ہوتا ہے لیکن سخت جانی کی وجہ سے وہ اسے برداشت کرلیتے ہیں اور اپنے نئے ماحول میں دوبارہ خوش ہو جاتے ہیں۔

---

# موجودہ چینی مصوری

ڈگنی کارٹر نے جو ناروے کی ایک نامور خاتون ہے دنیا کے مختلف ممالک کی مصوری کا مطالعہ کیا ہے چینی مصوری کے متعلق اس کا ایک مضمون جو "ایشیا" میں شائع ہوا ہے اہل ذوق کے لئے بہت دلچسپی کا باعث ہوگا۔

چین کے پاس عہد قدیم سے مصوری کا ایک حیرت انگیز خزانہ موجود ہے لیکن اب کئی صدیوں سے وہاں کی مصوری کو ترقی حاصل نہیں ہوئی۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ مصوری پر قدیم روایات اور ایسے لوگوں کی آراء کا قبضہ ہوگیا ہے جو خود اعلیٰ درجے کے فن کار نہیں بلکہ مطالعہ وغیرہ سے نقاد بن گئے ہیں چینی مصوری کے انحطاط کے اس پانچ صد سالہ دور میں کبھی کبھی تائی چن اور ٹنگ ین جیسے اعلیٰ درجے کے مصور نظر آتے رہے جنہوں نے اپنی اپج سے صحیح مصوری کے نمونے پیش کئے اور قدامت پرستی کی قیود

کو توڑ ڈالا۔ واشنگٹن کی فریئر گیلری میں ٹائی چن کی تصویر "بادخزاں اور اٹھتی ہوئی موجیں" فن کا بہترین نمونہ ہے۔ یہ تصویر فن کتابت سے قریبی تعلق رکھنے کے باوجود زندگی کا جیتا جاگتا مرقع ہے اور بہت معنی خیز ہے۔ گزشتہ تین سو سال سے چینی مصوری اہل فن کی نظروں سے اس لئے بھی گر گئی کہ مصوری کے ایسے نمونے پیش پیش ہوگئے جو نااہل لیکن بلند شخصیت کے مصوروں نے امراء کو ہدیۃً بھیجے تھے۔ ان کی قدر فن کے لحاظ سے نہ ہوتی تھی بلکہ ہدیہ دینے والے اور قبول کرنے والے کے معاشرتی درجے اور اس کی امارت کے لحاظ سے ہوتی تھی۔ اگر ایسی تصویریں ضائع کردی جائیں تو باقی یقیناً ایک قابلِ قدر ذخیرہ رہ جاتا۔

چین میں آج کل ایسے نقادوں کی ضرورت ہے جو حقیقی مصوروں اور ان لوگوں کے درمیان امتیاز کرسکیں جنہوں نے مصوری محض شغل یا تفریح کے لئے اختیار کر رکھی ہے۔ اس کے علاوہ چینی مصوروں کو قدیم مصوری کی رسمیں توڑنے کے لئے مغرب سے سبق حاصل کرنا چاہیئے۔ لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ چین مغرب کی تقلید میں اپنی مصوری کی خصوصیات کو کھو بیٹھے۔

---

## لڑکیوں کے لئے اخلاقی معیار

### رابندر ناتھ ٹیگور کے نصائح

ٹیگور نے اپنی ایک تقریر میں لڑکیوں کے لئے اخلاق و آداب کا معیار قائم کرتے ہوئے حسب ذیل تقریر کی:۔

"یہ کہنے کی ضرورت نہیں کہ لڑکیوں کو آپس میں اور دوسروں کے ساتھ نہایت خلیقانہ برتاؤ کرنا چاہیئے۔ خلافِ آداب طرزِ عمل ہر صورت میں قابلِ ملامت ہے۔ لیکن لڑکیوں کی صورت میں تو یہ ایک ناقابلِ عفو جرم ہے۔

تحریر، تقریر اور اظہارِ جذبات میں اعتدال کے اصول پر قائم رہنا اچھے اخلاق کا جزوِ لاینفک ہے۔ یہ یاد رکھنا چاہیئے کہ شور و غوغا مچانا اور آپے سے باہر ہونا زندگی یا زندہ دلی کا ثبوت نہیں۔ اچھے آداب اچھی فطرت سے خود بخود پیدا ہوتے ہیں اور سلیم الفطرت لوگ دوسروں کی رضاجوئی اور ان کے صحیح حقوق کے احترام کی خاطر خود تکلیف بھی برداشت کر لیتے ہیں۔

جب کوئی ہمسایہ مطالعہ میں مصروف ہو شور مچانا اور کسی کو سونے کے وقت سونے سے روکنا یا کسی کے کمرے میں بلا اجازت داخل ہو جانا اور اس کی چیزیں خراب کرنا۔ اور اس کے کاغذوں اور خطوں پر متجسس نگاہیں ڈالنا۔ اور اس کی کتابیں یا دوسری قابلِ استعمال اشیاء لے جانا یہ سب باتیں خلافِ آداب ہیں۔

کسی کو بدنام کرنے کے لئے افواہیں پھیلانا۔ یا ان سے لطف اٹھانے کی نفرت انگیز عادت ہماری سیرت میں ایک ایسا عیب

پیدا کر دیتی ہے جس سے انسان کی فطرت بالکل پاک ہونی چاہئے۔

صفائی اور باقاعدگی ہر حال میں ملحوظ رکھنی چاہئے بعض لوگ نمایش اور تصنع کے خلاف احتجاج کے طور پر پھوہڑ پن کے عادی ہونے لگتے ہیں لیکن لباس کی صفائی اور باقاعدگی اور چیز ہے۔ اور خود نمائی اور پھوہڑ پن اور چیز ہے۔ لباس کی دلکشی اعلیٰ درجے کی جمالیاتی حس اور سادگی کی خوبصورت روح کا ثبوت بھی ہوسکتی ہے۔ لباس کو محض دکھاوا ہی نہ سمجھنا چاہیئے یہ دوسروں کی تعظیم کی ایک علامت بھی ہے اگر ہم دوسروں کے سامنے اپنے لباس کے معاملے میں بے پروائی برتیں تو گویا ہم نہایت کج خلقی سے یہ بات ظاہر کرتے ہیں کہ ہمیں اُن کی مطلق پروا نہیں"۔

(A. J. Pallhall. Bidechar) B.A.

## شوہروں کے لئے ایک سبق

مادام گگنے کو جو پچیس سال کی ایک خوبصورت فرانسیسی عورت ہے شوہر کے قتل کے جرم میں دو سال قید کی سزا ہوئی اور یہ سزا بھی پہلے جرم کی قانونی رعایت سے منسوخ ہوگئی ہے۔ شوہر کا جرم یہ تھا کہ وہ رات کے کھانے کے لئے گھر پر نہ آیا تھا استغاثہ کا بیان ہے کہ قتل کی رات مادام گگنے بہت دیر تک کھانے پر اپنے شوہر کا انتظار کرتی رہی۔ آخر کھانا بالکل خراب ہوگیا۔ لیکن شوہر پھر بھی نہ آیا۔ اس پر مادام گگنے سخت غضب آلود ہو کر اس کی تلاش میں نکلی۔ وہ ایک ہوٹل میں بیٹھا اپنے دوستوں کے ساتھ مل کر شراب پینے میں مصروف تھا۔ عورت نے پستول نکالا اور شوہر کا خاتمہ کر دیا۔

---

## تصویر

سوچ بچار

یہ فرانس کے حیرت کارسنگتراش روداں کا بہترین اور خوبصورت ترین کارنامہ ہے۔ بعض نقادوں کو جو روداں کی فنی تخلیق کو بدصورت قرار دیتے تھے۔ روداں نے یہ غیر فانی جواب دیا کہ

"کوئی زندہ چیز بدصورت نہیں"

---

